کہ دیکھا مین نی یون حال ہی کو　　یہہ تہا انداز محبوب خدا کا　　بدن مین حلہ حمرا کہبا تہا

مری نظرون مین ہی گویا وہ عالم　　کہ تہا ساق نبی سی نور توام　　کیا سفیان راوی نی اشارا

کہ مجکو یہان گمان ہوتا ہی ایسا　　کہ جس حلہ کی یہہ تعریف کی ہی　　وہ حلہ حبرہ حضرت نبی ہی

عن ابی اسحٰق عن البراء بن عازب قال ما رأیت احدا من الناس احسن فی حلۃ حمراء من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کانت جمتہ لتضرب قریبا من منکبیہ

ابی اسحق نی کی درفشانی　　کہ ہی ابن عازب کی زبانی　　براء ابن عازب کہہ رہا تہا

کہ مین نی ایک بہی ایسا نہ دیکھا　　کہ یعنی اسطرح کا وہ بشر ہو　　لباس سرخ مین زیبندہ تر ہو

غرض دیکہا تو دیکھا مصطفیٰ کو　　تجلی طاق محبوب خدا کو　　کہون کیا حلہ حمرا کا عالم

تو زیبا پہ جو زیبا تہا اسدم　　وہ گیسو دوش پر جو آرہی تہی　　بہاری تازہ تر دکہلا رہی تہی

نہ ہی حسرت کہ دو گیسو نہ دیکھا　　غزل　　ہم زلف معنبر کو نہ دیکھا

نہ پوچھو گشتۂ دیدار کا حال　　فروغ عارض گلبو نہ دیکھا　　رہی اکثر کف افسوس ملتی

نہ اون ہاتہون کا دستنبو نہ دیکھا　　ہزارون کی تڑپنی کا تماشا　　قفس مین تو نی او گلرو نہ دیکھا

بہلا کہئی کہ کیا دیکھا جہان مین　　　　اگر کافی نی یہان تجکو نہ دیکھا

عن ابی رمثۃ قال رأیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہ بردان اخضران

ابی رمثہ بیان کرتا ہی ایسا　　روایت کو روان کرتا ہی ایسا　　کہ دیکھا مین نی ختم انبیا کو

ہری رنگت کی اوڑہی چادرین دو

عن قیلۃ بنت مخرمۃ قالت رأیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہ اسمال ملیتین کانتا بزعفران وقد نفضتہ وفی الحدیث قصۃ طویلۃ

روایت ہی زبان قیلہ سی　　سنا راوی نی بنت مخرمہ سی　　وہ مستورہ بیان کرتی ہی ایسا

کہ دیکھی سرور عالم کو دیکھا　　نظر یعنی جو کی حضرت کی تن پر　　تو تہی دو جامۂ کہنہ بدن پر

عیان یہہ بہی ہوا اسکی بیان سی　　کہ رنگین تہی وہ رنگ زعفران سی　　مگر کچھ رنگ کم ہوتا چلا تہا

کہ اوسکی رنگ کو مرحمت ہوا تھا ‏ طوالت اس خبر مین شیت ہے ‏ لکھا راوی نے یہان پر مختصر ہے

١٠ ح عن ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم عليكم بالبياض من الثياب ليلبسها احياءكم وكفنوا فيها موتاكم فانها من خيار ثيابكم

مبین اس خبر کی ابن عباس ‏ بیان کرتے ہین حال افضل الناس ‏ کہ یہہ ارشاد ہی خیر الوری کا

کہ پہنو تم سفید و صاف کپڑا ‏ یہہ لازم ہی لباس اوسکا بناو ‏ غرض آسایش تن اوس سی پاو

برای زندگان تزئین اسی سے ‏ کرو مردونکی بہی تکفین اسے ‏ کہ بالتحقیق یہہ کپڑا بہلا ہے

تمہارا بہترین جامہ ہے

١١ ح عن سمرة بن جندب قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم البسوا البياض فانها اطهر واطيب وكفنوا فيها موتاكم

بیان فرزند جندب نے کیا ہی ‏ کہ یہہ ارشاد ختم انبیا ہے ‏ کہ پہنو تم سفید و صاف کپڑا

کہ ہی تحقیق یہہ تو پاک ستہرا ‏ کہا ہی اور یہہ حضرت نے ‏ کہ اسمین دو کفن مردونکو اپنے

١٢ ح عن عائشة قالت خرج رسول الله صلى الله عليه وسلم ذات غداة وعليه مرط من شعر اسود

کہا محبوبہ محبوب رب نے ‏ جناب عایشہ صاحب ادب نے ‏ کہ نکلے صبحدم مخدوم عالم

حبیب خاص حق ذات مکرم ‏ ہوئی اسطرح سے اوسدن برآمد ‏ کہ اوڑہی تہی کملی موی اسود

١٣ ح عن المغيرة ان النبي صلى الله عليه وسلم لبس جبة رومية ضيقة الكمين

ہوا ثابت باسناد مغیرہ ‏ کہ حضرت نے کیا ملبوس جبہ ‏ وہ جبہ صنعت رومی زمین تہا

غرض یہہ ہی کہ وہ تنگ آستین تہا ‏ ہوا وارد مگر یہہ بہی خبر مین ‏ کہ اس جبہ کو پہنا تہا سفر مین

# باب ما جاء في عيش رسول الله صلى الله عليه وسلم

یہہ باب ہی گذران رسول الله صلی الله علیہ وسلم وآلہ کے بیان مین

١ ح عن محمد بن سيرين قال كنا عند ابي هريرة وعليه ثوبان ممشقان من كتان فتمخط في احدهما فقال بخ بخ يتمخط ابو هريرة في الكتان لقد رايتني واني لاخر

فِيمَا بَيْنَ مِنْبَرِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَحُجْرَةِ عَائِشَةَ مَغْشِيًّا عَلَيَّ فَيَجِيءُ الْجَائِي فَيَضَعُ رِجْلَهُ عَلَى عُنُقِي يُرَى أَنَّ بِي جُنُونًا وَمَا بِي جُنُونٌ وَمَا هُوَ إِلَّا الْجُوعُ

خبر عیش رسول اللہ کی کافی سناتا ہے | فقیروں غمزدوں کو صابر و شاکر بناتا ہے

محمد ابن سیرین تابعی ہے بیان کرتا یہہ حال واقعی ہے کہ بیٹھی بوہریرہ پاس ہم تہی
یہہ حالت دیکھی اوسکی ہم سے تہے کہ تہی قسم کتان کی پارچہ دو کیا رنگین گل احمر سی اونکو
غرض اوڑہی ہوی وہ نوب رنگین جلیس بزم تہا با عز و تمکین بحسب اتفاق ناکہا سے
ہوی معلوم تہی مین گر آنے کنارہ ثوب رنگین کا اوٹہایا صفائی کی لیے بینے پہ لایا
غرض اوس مقتدا نے سادہ پن سے جو تہی صاف کی پوشاک تن سے پہر اسکی بعد وہ یار پیمبر
کہی تہا لفظ بخ بخ کو مکرر کہ تو نے بوہریرہ یہہ کیا کیا کہ تہی پاک یہہ جامہ بنایا
قسم کہاتا ہوں میں اپنے خدا کے کہ میں نے یہہ حقیقت اپنی دیکہے رسول اللہ کا منبر اودہر تہا
ادہر حجرہ تہا حضرت عائشہ کا ضعیفی سی جو غش مین آگیا مین میان حجرہ و منبر گرا مین
پڑا تہا غش کی حالت مین مکدر جو آنی والے آتے تہی وہان پر میری گردن پہ رکہتے تہی قدم کو
سمجہتے تہے مگر دیوانہ ہم کو بہلا مجکو کہان دیوانگی تہی مری اوپر تو شدت بہوک کی تہی
عزیزو غور کرنی کی یہہ جا ہے فقط قصہ نہ یہہ اصحاب کا ہی رسول اللہ لی بہی اس جہان مین
اوٹہائی کیا نہ سختی امتحان مین کہون کیا آہ یون حضرت نبی نے گذاری بستر دو دو مہینے
ہوئی روشن نہ گہر مین آگ اصلا رہی ایسی وہان تکلیف دنیا

۲ عَنْ مَالِكِ بْنِ دِينَارٍ قَالَ مَا شَبِعَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ خُبْزٍ قَطُّ وَلَحْمٍ إِلَّا عَلَى ضَفَفٍ قَالَ مَالِكٌ سَأَلْتُ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ الْبَادِيَةِ مَا الضَّفَفُ قَالَ أَنْ يَتَنَاوَلَ مَعَ النَّاسِ

روایت مالک دینار سے ہے کہ یہہ بہی راوی اخبار سے ہے کہا اوس نے جناب مصطفانے
شفیق زمرۂ شاہ و گدا نے نہ روٹی سے ہو نہار کہا ہی نہ سیر گر لحم سی سیری اوٹہائے
رسول اللہ کو لیکن ضعیف ہے ہوا گر یہی یہہ حالت ہے [illegible] اب اگر یہہ کہا

کہ مین نے ایک اعرابی سے پوچھا کہ ہے لفظا خفقق کس چیز کا نام جواب اوسنے دیا مجکو نا بجا
کہ کہتی ہین خفقق ابتک مقرر [illegible] کہ کھانا کھایئی لوگون مین کر

## باب ما جاء فی خف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

١ ح عن ابن بریدة عن ابیه ان النجاشی اهدی الی النبی صلی اللہ علیه وسلم خفین اسودین ساذجین فلبسهما ثم توضأ ومسح علیهما

| | |
|---|---|
| بیان موزہ ہو یا ذکر نعلین مبارک ہو | غرض ہم خاکسارونکو یہی چرچا خوش آتا ہے |

| | | |
|---|---|---|
| بیان موزۂ خیر البشر ہے | یہان راوی بریدہ کا پدر ہے | پدر کی اپنی کہتا ہی وہ گفتار |
| نجاشی تھا جو وہ حبش کا سردار | بطور ہدیہ اک موزیکی جوڑا ہے | رسول اللہ کو تھی اوسنے بھیجے |
| ہوا ثابت کہ اون موزونکی رنگت | سیاہ محض ہے تھی دونونکی رنگت | پہن کر اونکو ختم انبیا نے |
| کیا پھر جو وضو خیر الوری نے | غرض فارغ ہوا ارکان ذکر سے | کیا پھر مسح اون پر دست تر سے |

٢ ح عن الشعبی قال قال المغیرة بن شعبة اهدی دحیة للنبی صلی اللہ علیه وسلم خفین فلبسهما وقال اسرائیل عن جابر عن عامر وجبة فلبسهما حتی تخرقا لا یدری النبی صلی اللہ علیه وسلم اذکی هما ام لا

| | | |
|---|---|---|
| بیان کرتا ہی شعبی یہہ روایت | کہ ہی اوسکو مغیرہ سے سماعت | مغیرہ نے کہا دحیہ کا احوال |
| کہ جوڑی اوسنے کی موزیکی ارسال | حضور پاک مین جب آئے موزے | مشرف پاؤنسے فرمائے موزے |
| غرض ہے یہہ ہوا دحیہ کا مقبول | دیا عامر نے لیکن اسکو طول | کہ وہ موزے جو تھے دحیہ نے بھیجے |
| تو جبہ بھی تھا ہمراہ اونکے | کیا وہ پیرہن حضرت نے ملبوس | دیا موزونکو اعزاز قدمبوس |
| کیا یہہ بھی رقم راوی نے احوال | کہ اون موزون نے پایا تھا یہہ اجلال | وہ یہان تک پاؤن والا مین رہے تھے |
| کہ ہو کر مندرس ٹکڑے ہوئے تھے | یہان راوی نے کی یہہ بھی تقریر | کہ اون موزونکا کچھ احوال تطہیر |
| نجانا آپ نے یا حال ظاہر | کہ ہین یہہ غیر طاہر یا کہ طاہر | بھلا کافی کو سنکر یہہ حقیقت |

یہہ نعلین رسول اللہ کی تہین | کہ یعنی جو انس کی پاس تہین | کہ یہہ ثابت باسناد ہی ہی

ح عَنْ عُبَیْدِ بْنِ جُرَیْجٍ اَنَّهُ قَالَ لِابْنِ عُمَرَ رَاَیْتُكَ تَلْبَسُ النِّعَالَ السِّبْتِیَّةَ قَالَ اِنِّیْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَلْبَسُ النِّعَالَ الَّتِیْ لَیْسَ فِیْهَا شَعْرٌ وَیَتَوَضَّاُ فِیْهَا فَاَنَا اُحِبُّ اَنْ اَلْبَسَهَا

روایت ہی عبید باخبر سی | کہ اوسنی یہہ کہا ابن عمر سے | کہ دیکہا مین نی یہہ احوال تیرا

کہ تو نعلین سبتی ہی پہنتا | کہا ابن عمر نی سنے تکلف | کہ یعنی پاس سی ہی مجکو تالف

کہ مین نی آپ کو تحقیق دیکہا | اوہنون نی ایسی نعلینونکو پہنا | کہ اونکی چرم پر پیدا نہ تہا مو

مرتب یون کیا تہا یعنی اونکو | وضو سی جب فراغت آپ پاتی | قدوم پاک نعلینو نمین لاتی

مجہی ہی یہہ محبت کا تقاضا | کہ ہون جو ایسی نعلین پہنتا

ح عَنْ عَمْرِو بْنِ حُرَیْثٍ یَقُوْلُ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ فِیْ نَعْلَیْنِ مَخْصُوْفَیْنِ

عمرو ہی زمرۂ اہل خبر سی | کہ ہی آگاہ وہ حال سیر سی | یہان ناقل ہوا ہی اس خبر کا

کہ مین نی آپ کو اسطرح دیکہا | کہ تہی یعنی وہ مصروف عبادت | نماز ایسطور سی پڑہتی تہی حضرت

کہ نعلینین قدوم پاک مین تہین | قدوم صاحب لولاک مین تہین | ہوا یہہ بہی غرض احوال مکشوف

کہ تہا نعلین کا انداز مخصوف | سمجہہ لو نام ہی مخصوف اوسکا | سیا ہو جسمین باہم چرم دوہرا

ح عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یَمْشِیَنَّ اَحَدُکُمْ فِیْ نَعْلٍ وَاحِدَةٍ لِیَنْعَلْهُمَا جَمِیْعًا اَوْ لِیُحْفِهِمَا جَمِیْعًا

بیان ہی بو ہریرہ متقی کا | کہ یہہ ارشاد ہی حضرت نبی کا | یہہ فرماتی تہی دو عالم کی مرشد

نہ پہنی یعنی کوئی نعل واحد | نکوئی یون چلی زنہار رستا | کہ ہووی ایکپا مین کفش تنہا

اگر پہنی بہم دونونکو پہنی | وگرنہ پانو ہون دونو برہنی

ح عَنْ جَابِرٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰی اَنْ یَاْکُلَ یَعْنِی الرَّجُلَ بِشِمَالِهِ اَوْ یَمْشِیَ فِیْ نَعْلٍ وَاحِدَةٍ

کہا جابر نی حضرت نی نہی کی | یہہ ہی یعنی نہی حضرت نی کی | نکہانا کوئی دست چپ سی کہاوی

نہ کر نعل واحد پامین لاوی | چلی کوئی نہ راہ لا ابالی | کہ ہو اک پانو کفش پاسی خالی

۱۰ ح عن الاعرج عن ابی هریرة ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اذا انتعل احدکم فلیبدأ بالیمین واذا نزع فلیبدأ بالشمال فلتکن الیمنی اولهما تنعل وآخرهما تنزع

کیا اعرج نے یہاں مذکور اوسکا | کلام بوہریرہ جو سنا تہا | کہ یون تقریر کی اوس خوش سیر نے
رفیق و خادم خیر البشر نے | کہ فرماتی تہی یہہ سرور کونین | اگر پہنے کوئی تم مین سے نعلین
کرے وہ ابتدا پائے یمین سے | پہیرے پانوں سمت آئین سے | خیال اس بات کا لازم ہے اوسکو
پہننے مین کرے دہنا مقدم | نکالے پانوں سے جب کفش پا کو | تو بائین جیسے بہتر ابتدا کو

۱۱ ح عن عائشة قالت کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یحب التیمن ما استطاع فی ترجلہ وتنعلہ

جناب عائشہ صادق زبان نے | رسول اللہ کی آرام جان نے | خبر دی حال خیر المرسلین سے
کہ تہی الفت اونہین سمت یمین سے | اگر شانہ کشی کرتے بگیسو | مقدم رکہتے سمت راستین کو
پہنتے تہے اگر نعلین والا | مقدم وہان بہی تہی راستین تہا | اگر غسل و وضو بہی آپ کرتے
تو کرتے ابتدا دہنی طرف سے | غرض حضرت کو تا امکان طاقت | یمین و راستین سے تہی محبت

۱۲ ح عن ابی هریرة قال کان لنعل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبالان وابی بکر وعمر رضی اللہ عنہما واول من عقد عقدا واحدا عثمان

کہا ہے بوہریرہ متقی نے | محدث معتبر صادق نے | کہ نعلین رسول اللہ مین تو
مرتب تہی دوال چرم دو دو | یہی حال ابو بکر و عمر تہا | کہ دو تسمونکی نعلینونکو پہنا
مگر انداز کفش یک دوالے | ہوا ہی حضرت عثمان سی جاری

# باب ما جاء فی ذکر خاتم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

۱ ح عن انس بن مالک قال کان خاتم النبی صلی اللہ علیہ وسلم من ورق وکان فصہ حبشیا

بیان خاتم و ذکر ختم کو ہم | سے لکہے | دل مشتاق یہہ تقریب اب ہمکو سمجہاتا ہے

انس کا کیا کلام دلنشین ہے | بجان عاشقان نقش نگین ہے | کہ وہ جو آپکی انگشتری تہی
وہ انگشتر تو نقرہ کی بنی تہی | نگینہ اوسکا اوپر جو لگا تہا | حبش کا وہ عقیق پر ضیا تہا

٢ عن ابن عمر ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اتخذ خاتما من فضۃ فکان یختم بہ ولا یلبسہ

ہوا ابن عمر سی قول مروی | کہ حضرت کی انگوٹھی نقرئی تہی | بنایا اوسکو بس ختم ہی کام سی تہا
مگر مقصود تو اس کام سی تہا | کہ نامی جو ہوا کرتی تہی مرقوم | بمہر خاص فرماتی تہی مختوم
فقط یہہ کام تہا انگشتری سی | رہی بے پردہ دور انگشت نبی سی

٣ عن انس قال کان خاتم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من فضۃ فصہ منہ

انس سی اور یہی وارد خبر ہی | مخالف قول اول سی مگر ہی | کہ خاتم جو رسول اللہ کی تہی
بنی چاندی سی وہ انگشتری تہی | نگینہ کا یہہ تہا اوسکی قرینہ | کہ تہا چاندی ہی کا اوسکا نگینہ
روایت ہی یہہ اس معنی کی شاہد | کہ تہی آپسمین دونو جنس واحد

٤ عن انس بن مالک قال لما اراد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یکتب الی العجم قیل لہ ان العجم لا یقبلون الا کتابا علیہ خاتم فاصطنع خاتما کانی انظر الی بیاضہ فی کفہ

انس کی ہین جو دونو قول اول | رہی مجمل سنو حال مفصل | یہان تقریر کی اوسنی زیادہ
کہ ٹہیرا آپکا جب یہہ ارادہ | کہ خط لکہی سلاطین عجم کو | پسند آیا ہی یعنی اب یہہ ہمکو
کسی نی آپ سی کی یہہ گذارش | کہ ہی اسطرح پہ حال نگارش | عجم والونکا ٹہیرا ہی یہہ معمول
نہین رکہتی خط بی مہر مقبول | سنی جب آپنی یہہ تازہ اخبار | تو کی حضرت نبی نی مہر تیار
انس کہتا ہی اب کی کہون کیا | مری نظرون مین ہی وہ حال گویا | سفیدی جو کہ اوس انگشتری کی
کف الامین جلوہ گر رہی تہی

٥ عن انس بن مالک قال کان نقش خاتم النبی صلی اللہ علیہ وسلم محمد سطر ورسول سطر واللہ سطر

انس کرتا ہی جو تہی یہہ روایت | کہ نقش خاتم ختم رسالت | ہوا اسطرح سی کندہ نگین مین
کہ تہین اوسمین منقش تین سطرین | محمد سطر بالا مین لکہا تہا | رسول اوسطین کندہ کیا تہا

مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَنَهٰى اَنْ يَنْقُشَ اَحَدٌ عَلَيْهِ وَهُوَ الَّذِيْ سَقَطَ مِنْ مُعَيْقِيْبٍ فِيْ بِئْرِ اَرِيْسٍ

روایت اب سنو ابن عمر کے ... کہ تھی حضرت نی چاندی کی انگوٹھی ... پہننی کا رکہا تہا یہہ قرینہ

کہ رو گردان کیا کرتے نگینہ ... انگوٹھی کی نگینہ کو پھراتے ... ہتھیلی کی طرف کو آپ لاتے

کہدوایوں نقش تہا مہر نبی کا ... محمد تہا رسول اللہ بہی تہا ... مگر حضرت نی اوروں کو یہی کے

نکہدوائی کوئی ایسی انگوٹھی ... مباداکوئی یوں ہو جائی بیباک ... کہ چاہی التباس خاتم پاک

ہوا پہر اتفاق کار ایسا ... کہ خادم حضرت عثمان کا تہا ... اوسی کی پاس تہی مہر رسالت

رکہی تہا وہ بعنوان کفالت ... اریس ایک چاہ ہی مشہور عالم ... گری وہاں دست خادم سی خاتم

۶ ح عَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ كَانَ الْحَسَنُ وَالْحُسَيْنُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا يَتَخَتَّمَانِ فِيْ يَسَارِهِمَا

امام جعفر صادق زبان سے ... روایت کی ہی یوں اپنی پدر سے ... کہ عادت حضرت حسنین کی یہی

بدست چپ پہننی تہی انگوٹھی

۷ ح عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَخَتَّمَ فِيْ يَمِيْنِهِ

انس کی قول سی ہوتا ہی معلوم ... کہ خیر المرسلین عالم کی مخدوم ... انگوٹھی کو پہنتی تہی یمین مین

کہی تہی مہر دست راستین مینا

۸ ح عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ اتَّخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَاتَمًا مِنْ ذَهَبٍ فَكَانَ يَلْبَسُهُ فِيْ يَمِيْنِهِ فَاتَّخَذَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَ مِنْ ذَهَبٍ فَطَرَحَهُ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَالَ لَا اَلْبَسُهُ اَبَدًا فَطَرَحَ النَّاسُ خَوَاتِيْمَهُمْ

کیا مذکور فرزند عمر نے ... کہ فخر انبیا خیر البشر نے ... انگوٹھی ایک لی ایسی طرحدار

طلا سی تہی بنی وہ مہر زر کار ... مگر دستور یہہ بہی آپ کا تہا ... کہ دست راست مین اوسکو کہا تہا

جبر اشخاص نی جسوقت پائے ... کہ پہنی آپنی مہر طلائے ... یہہ صورت دیکہ کر اشخاص اکثر

ہنوئی مصروف تب خاتم زر ... جو دیکہا آپ نی یہہ طور و احوال ... تو پہینکا ہاتہہ سی خاتم کو فی الحال

کیا یہہ اوربہی ارشاد و اظہار ... نہ پہنونکا اسی زنہار زنہار ... سبہوں نے دیکہکر حال نبی کو

کرایا ہاتہہ سی انگشتری کو

# باب ما جاء في صفة سيف رسول الله صلى الله عليه وسلم

۱ ح عن انس قال كانت قبيعة سيف رسول الله صلى الله عليه وسلم من فضة

یہ ہنگام بیانِ وصفِ سیفِ سرورِ عالم | دم تیغ زبان کیا کیا نبی جوہر دکھاتا ہے

انس نی کہینچکر تیغ زبان کو کیا تسخیر اقلیم بیان کو | کہ قبضہ سیف ختم المرسلین کا رسول غازی سلطان دین کا
ہوا تہا جس نقرہ سی وہ تیار بجلی تہا طرحدار و نمودار

۲ ح عن سعيد بن ابي الحسن قال كانت قبيعة سيف رسول الله صلى الله عليه وسلم من فضة

روایت ہی سعید بو الحسن کی انس کی قول سی جو منتج تہی | کیا بس اکتفا اسہی بیان پر نکی تکرار مضمون مکرر

۳ ح عن هود وهو ابن عبد الله بن سعيد عن جده قال دخل رسول الله صلى الله عليه وسلم مكة يوم الفتح وعلى سيفه ذهب وفضة قال طالب فسألته عن الفضة فقال كانت قبيعة السيف فضة

کیا ہی ہود نی مذکور ایسا کہ مینی اپنی نانا سی سنا تہا | کہ مکہ پر مظفر آپ ہو کر وہان داخل ہوی با نصرت و فر
یہہ عالم آپکی تلوار کا تہا طلا و نقرہ اوپر قبیعہ تہا | بیان کرتا ہی طالب نام راوی کہ یہہ تقریر مینی ہود سی کی
کہ تو مجہہ سی بیان کر حال اسکا کہ نقرہ کس جگہہ اوسپر لگا تہا | دیا اوسنی جواب آشکارہ لگا تہا اوسپہ سمت قبضہ نقرہ

۴ ح عن ابن سيرين قال صنعت سيفي على سيف سمرة بن جندب وزعم سمرة انه صنع سيفه على سيف رسول الله صلى الله عليه وسلم وكان حنفيا

عجائب ابن سیرین کا بیان ہی کہ جس صورت معنی عیان ہی | مثل مشہور ہی عالم مین ہر سو محبت جسکی سی ہو کسیکو
اوسیکا ذکر وہ کرتا رہی گا اوسیکی چال پر چلتا رہی گا | غرض ہی ابن سیرین کی بیان کی ولیکن بات ہی یہہ امتحان کی
کہ تیغ اوسنی بنائی از رہ حب بطرز و شکل تیغ ابن جندب | کہ تہی فرزند جندب پاس تلوار بعینہ مثل تیغ شاہ ابرار

اگر یہہ بھی بیان کرتا ہی وہ خوش   کہ مخفی تیغ تہی بستر وار کی

## باب ما جاء فی درع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

عن الزبیر بن العوام قال کان علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم یوم احد درعان فنہض الی الصخرۃ فلم یستطع فاقعد طلحۃ تحتہ فصعد النبی صلی اللہ علیہ وسلم حتی استوی علی الصخرۃ قال فسمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول اوجب طلحۃ

زرہ کی وصف میں تہا مختصر باب جدا گانہ   اسیکو کافی اور اسکو باہم باب مغفر سی ملا تا ہی

نبی جنتی یا رسب نے ہی   بشارت اوسکو جنت کی الٰہی   مبشر وہ جو ہیں اصحاب حضرت
او نہیں دس میں بہہ ہی اہل بشارت   بیان کرتا ہی احوال احد کو   کہ پہنی آپ نے تہی اوس دن زرہ دو
بیان کافی تہا بخشش کی جاہی   کہ وصف غزوہ خیر الوریٰ ہی   کرون یہہ وصف ختم مرسلان کا
نبی غازی ہی آخر زمان کا   مسلح ورمیان رزم کہ تہی   زرہ پر دوسری پہنی زرہ بہی
یہ سند آئی ہی یہہ شان تجمل   کہ تہی انوار و نشان تجمل   عیان چہرہ پہ تہا نور جلاوت
جبین تہی مطلع انوار شوکت   ظہور اسکا یہہ عالم پر بلا تہا   کہ جان اشقیا پر زلزلہ تہا
شجاعت دیکہہ کر محبوب رب کے   ہزیمت تہی شجاعان عرب کے   یقین رزم تہا عزم والا
کہ ہون بالای صخرہ جلوہ فرما   کہ تا اصحاب دیکہیں روی اطہر   بر دو ہی ہون مظفر اشقیا پر
ولیکن کثرت یہ النش کرتی ہی   تن والا پہ آثار کسل تہے   زرہ دو تہی کہا پایا یہہ تہی
نہ سکتی تہی حضرت بر سنگ   کہ اس ہنگام میں طلحہ نے آکر   آرام سے پشت کو اپنی جہکا کر
بعینہ صورت زینہ بنایا   رسول اللہ کو اوپر چڑہایا   عجب طلحہ بہی مرد جانفشان تہا
حصار دین کا گویا نردبان تہا   غرض حضرت با استقلال کامل   ہوی بالای سنگ صخرہ داخل
کہا راوی نے جب میں سن رہا تہا   کہ یون ارشاد حضرت نے کیا تہا   یہہ فرمایا کیا طلحہ نے واجب
کہا شارح نے یان ہیں دو مطالب   کیا جنت کو واجب اپنی اوپر   شفاعت کو کیا یا روز محشر
نہیں معلوم یہہ کافی کدہر ہی   کہ بحر رحمت یہان جوش پر ہی   سخاوت دیکہنا خیر الوریٰ کی

[illegible]

کہ جنت آج طلحہ کو عطا ہے | بکڑلی آگی داماں سب نے کو | پہونچ راست کے اور تے شتر ]

## غزل

سرت گردم میدان شفاعت | نظر فرما سحاہان شفاعت
جبیت مطلع خورشید احسان | جمالت ماہ تابان شفاعت
سزاواری بایوان شفاعت | سرافرازی بتاج عز و تمکین
سحاب رحمتی بر فرق عالم | محیط مکرمت کان شفاعت
برای تشنگان روز محشر | وجودت ابر نیسان شفاعت
گرفتارم باسقام جرائم | علاجم کن بدرمان شفاعت
چہ بیم از آفتاب روز محشر | بظل مہر تابان شفاعت
گدایان درت را باد آری | بروز حشر بر خوان شفاعت
بحال کافی مسکین کرم کن | کہ شاہا نی بسامان شفاعت

۲ ح عن السائب بن یزید ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان علیہ یوم احد درعان قد ظاہر بینہما

یہہ راوی سائب صاحب خیر | طریق رستے کا راہبر ہی | کہا حال جناب مصطفی کو
کہ تہی روز احد یعنی زرہ دو | تشکل زرہ و استر ملا کر | کیا تہا اونکو ہم پشت و منظاہر

# باب ما جاء فی صفۃ مغفر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

۱ ح عن انس بن مالک ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم دخل مکۃ وعلیہ مغفر فقیل لہ ہذا ابن خطل متعلق باستار الکعبۃ فقال اقتلوہ

انس سرخیل اصحاب خبر ہی | بیان کرتا ہہ حال معتبر | کہ حضرت آئے یوں مکہ کی اندر
رکہا تہا خود بر فرق منور | لگا کہنی کوئی واں صاحب سر | کہ ہی ابن خطل کعبہ میں دیو شن
وہ یعنی اب وہاں مخفی ہوا ہے | پس پردہ وہ مرتد چہپ رہا ہے | دیا حضرت نے حکم قتل اوسکو
کہ بس اوسکو وہیں پر مار ڈالو

۲ ح عن انس بن مالک ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دخل مکۃ عام الفتح وعلی راسہ المغفر فقال فلما نزعہ جاءہ رجل فقال ابن خطل متعلق باستار الکعبۃ فقال اقتلوہ قال ابن شہاب وبلغنی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لم یکن یومئذ محرما

انس نی اور بهی تقریر کی ہی | حقیقت یہہ بهی روز فتح کی ہی | کہ جسدم آپ منصور و مظفر

ہوئی کعبہ مین داخل خود بسر | تہان جب خود سر سی اوتارا | کہ انہی مین کوئی تہیہ سیکارا

کہ ابن خطل حال پریشان | ہوا ہی آنکی کعبہ مین نہان | وہ سمجہا آج یہان آکی بچا ہی

بزیر پردہ پنہان ہوگیا ہی | ہوا اوسکی لئی یہہ حکم والا | کہ ہووی قتل وہ مرتد اوسی جا

روایت اور ایک راوی کہی یہہ | کہ یہان یہہ بات بهی سچی سنی ہی | کہ جب کعبہ مین آئی ہو کی فیروز

نہ تہی احرام باندہی آپ اوس روز

# باب ما جاء فی عمامة رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ح عن جابر قال دخل النبی صلی اللہ علیہ وسلم مکة یوم الفتح وعلیہ عمامة سوداء

بحال وصف دستار جناب سرور عالم | دل مشتاق کیا کیا خبر تون سی پیچ کہاتا ہی

بیان جابر شیرین ادا ہی | مجہی تو یہہ جان فشرا ہی | کہ روز فتح ہنگام دل افروز

ہوئی کعبہ مین داخل آپ فیروز | بفرق پاک تہا رنگین عمامہ | سیہ رنگت کا ایک مشکین عمامہ

ح عن جعفر بن عمرو بن حریث عن ابیہ قال رایت علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم عمامة سوداء

کہا ہی جعفر ابن عمرو نی | کہ مجہہ سی یہہ کہا میری پدر نی | کہ مین نی سرور عالم کو دیکہا

عمامہ آپکی سر پر بندہا تہا | عمامہ تہا جو بر فرق مکرم | سیہ رنگی کا رکہتا تہا وہ عالم

ح عن جعفر بن عمرو بن حریث عن ابیہ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم خطب الناس وعلیہ عمامة سوداء

روایت اور جعفر نی یہہ کی ہی | زبانی یہان بهی اوسکی باپ کی ہی | وہ کہتا ہی بتحقیق روایت

کہ تہی مشغول خطبہ جبکہ حضرت | میان خلق یعنی خطبہ خوان تہی | زبان وعظ سی گوہر فشان تہی

عمامہ تہا سر عالی پر اوس دم | سیہ رنگی کا رکہتا تہا وہ عالم

ح عن ابن عمر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا اعتم سدل عمامتہ بین کتفیہ قال وکان ابن عمر یفعل ذلک قال عبید اللہ ورایت القاسم بن محمد وسالما یفعلان ذلک

حذیفہ صاحب سر نبی ہی | روایت اوس سے یہہ مروی ہوئی ہی | کہا ہوس مقتدای دین نی ایسا
کہ میری ساق کو حضرت نے پکڑا | دیا ساق مبارک پر رکہا بات | کہی راوی نی یہان تک یک کی بات
بہر صورت یہہ ہی مقصود روداد | کہ فرمایا حذیفہ کو یہہ ارشاد | ازار اس جا سی مت لٹکا زیادہ
یہی حد معین ہے سے حذیفہ | غرض مقدار نصفی ساق تک ہے | نہین اس بات مین ہاں شک ہے
اگر انکار تو کرتا ہی اس سے | تو ہان کچہہ ایک نیچی یہان سی کر لی | نہین راضی اگر اس بات پر ہی
تو شاید چاہتا ہی تو درازی | نہین لنگی یہ ثابت حق کعبین | رہی یہہ ساق اور کعبین کے بیچ

## باب ما جاء فی مشیة رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

۱ح عن ابی ھریرۃ قال ما رایت شیئا احسن من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان الشمس تجری فی وجھہ وما رایت احدا اسرع فی مشیتہ من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کانما الارض تطوی لہ انا لنجھد انفسنا وانہ لغیر مکترث

نہ دیکہا آہ ان آنکہون سی رفتار مبارک کو | | یہی رہ رہ کی ہمکو حسرت وافسوس آتا ہی

رقم جو ماجرا ہوتا یہان ہی | زبان بو ہریرہ کا بیان ہی | کہ یون اوسکی زبان گوہر فشان ہی
کہ مین نی کوئی شی ایسی نہ دیکہی | کہ ہو احسن رسول اللہ سی ہو | بہلا حاصل ہوا یہہ حسن کسکو
وجاہت حیدر اوس نبی کی | کہ تہا او سمین کان الشمس تجری | خرام پاک کا عالم کہون کیا
نہ ایسا کوئی خوش رفتار دیکہا | یہہ سرعت ایکی رفتار مین تہی | زمین اونکی لئی گویا لپٹتی
کیا کرتی تہی ہم کوشش نہایت | کہ تا رستہ چلین ہمراہ حضرت | مگر وہ راہ جاتی بی تکلف
قدم کو تہی اوٹہاتی بی تکلف

۲ح عن علی بن ابی طالب کان علی اذا وصف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال کان اذا مشی تقلع

روایت ہی جناب بوالحسن سے | علی شیر خدا خیبر شکن سی | کہ حیدر جسگہڑی کرتی بیان تہے
وہ یون وصف نبی بین فشان | کہ کرتی آپ تہی رفتار جسدم | یہ ہنگام خرامش تہا یہہ عالم
قدم برکندہ تہی رفتار اوسکے | | بلندی سی گویا میل پستی

ح عن علی رضی اللہ عنہ قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا مشی تکفأ تکفؤا کانما ینحط من صبب

روایت اوسکی شیر خدا نے ۔ سزاوار خطاب ہل اتی نے ۔ کہ تہا یہہ حال محبوب خدا کا
اگرچہ قدم آپ جاتی راہ رستا ۔ قدم اسطرح اگی کو اوٹہاتی ۔ نشیب و پست کو گویا تہی جاتی

## باب ما جاء فی تقنع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ح عن انس بن مالک قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یکثر القناع کان ثوبہ ثوب زیات

تقنع میں ہوا وارد جو یہہ باب جدا گانہ ۔ یہاں ایک ہی روایت راوی اخبار لاتا ہے

بیان حاصل قول انس ہے ۔ کیا یوں اوسنی راہ گفتگو کی ۔ کہ تہی یعنی یہہ خوئی سرور دین
کیا کرتی تہی موئی سر متدین ۔ پس اوسمین ہوا ایک ثوب لیکی ۔ وہ اپنی موئی سر کو یوں چہپی تہی
کیا کرتی تہی اکثر آپ یہہ کام ۔ تقنع ہی مگر اس کام کا نام ۔ وہ اونکی کیا کہوں طرز نفاست
کہ یعنی جسکا ہی روغن کی کثرت ۔ برای جذب روغن ایک کپڑا ۔ معین آپ نی جو کر رکہا تہا
بیہر تی پاک کہہ لیتی تہی اکثر ۔ وہ ہوتا چرب روغن سی مکرر ۔ یہہ اوس کپڑی کا آخر ماجرا تہا
بشکل ثوب زیاتان ہوا تہا ۔ عزیز و یہہ مکان بہی رشک کا ہے ۔ کف افسوس ملنی کی یہہ جا ہے
ملا کیا مرتبہ اوس پارچہ کو ۔ کہ رہتا بستر ہمدوش گیسو

## باب ما جاء فی جلسة رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ح عن قیلة بنت مخرمة انها رأت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی المسجد وهو قاعد القرفصاء قالت فلما رأيت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم المتخشع فی الجلسة ارعدت من الفرق

یہہ فیض وصف اجلاس شہ لولاک ہی کا ہے ۔ کہ تیری نظم کو اورنگ شہرت پر بٹہاتا ہے

بیان جلسہ شاہ رسل ہی ۔ یہاں قاصر زبان جزو کل ہی ۔ سزاوار جلوس تخت جنت
شہ صدر ایوان رسالت ۔ کیا کرتی تہی جس صورت سی جلسہ ۔ بیان اوسکا یہیں ہوتا ہی نقشہ

فقط جلسہ ہی پر موقوف کیا ہے کہ اونکی ہی بدل ہر اک ادا ہے عیان ہوتی نہین کیفیت حال

تڑپتا ہی بہت ہجر انکا پامال اگر شکل مبارک دیکھہ پاوی کوئی انداز تو لکھنی مین آوی

الٰہی ہو دعا میری اجابت رسول اللہ کی پاؤن زیارت مجھی غم سی چھڑا دی یا الٰہی

رخ احمد دکھا دی یا الٰہی بس اب کافی ہے آگی کو بڑھا جا یہہ بہتر ہی کہ تو مطلب پہ آجا

کچھہ ایک موقوف کر اظہار رقت کہ ہی منظور تحریر روایت بیان کر حال نشست محترمہ کا

کہ اونسی سرور عالم کو دیکھا کہ تھی رونق فزا مسجد کی اندر جناب شافع و سردار محشر

بطور قرفصا حضرت نبی تھی بزانوی مبارک متکّی تھے باجلاس نیاز و خاکساری

مراقب تھی سوی درگاہ باری جو دیکھا متکسر اونکو سراسر پڑا اک زلزلہ میری بدن پر

کہ سلطان رسل اسوقت تھی باندازِ خشوع و مسکنت تھے روایت تو ہوئی اتمام اسجا

رہا اجمال لیکن قرفصا کا سنو اب قرفصا کی شرح و تفسیر کتابون مین ہوئی جسطرح تحریر

کہ اس جلسہ کا ہی انداز ایسا نشستن گاہ پر ہو شخص بیٹھا شکم سی اپنی گھٹنون کو لگاوے

بگرد ساق وہ ہاتھون کو لاوے وہ دونو ہاتھ اوسکی بالضرورت بگرد ساق ہون حلقہ کی صورت

غرض اسطرح کا جو بیٹھنا ہے عرب مین نام اوسکا قرفصا ہے

۲ عن عباد بن تمیم عن عمه انه رای النبی صلی اللہ علیہ وسلم مستلقیا فی المسجد واضعا احدی رجلیہ علی الاخری

یہان ہی راوی روایت عباد کہ ہی اپنی چچا سی اوسکو سنا کہا اوسنی کہ میری عم نی دیکھا

جناب سرور عالم کو لیٹا کہ لیٹی آپ تھی مسجد کے اندر رکھا تھا پشت عالی کو زمین پر

یہہ تھا انداز پای باصفا کا اوٹھا کر دوسری پر رکھہ لیا تھا غرض اوسدم سزاوار رسالت

وہان لیٹی تھی مستلقی کی صورت

۳ عن ابی سعید الخدری قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا جلس فی المسجد احتبی بیدیہ صلوات اللہ علیہ

روایت بوسعید باصفا کی مبین ہی نشست احتبا کی کہا اوسنی کہ دو عالم کی سرور

تھی جسدم بیٹھتی مسجد کی اندر نشست اونکی بطور قرفصا تھی ہوئی مذکور یعنی تفصیل اوسکی

وہیں پہ آپ یعنی بہ تہ بند بلستے   شکم کو دونو ہاتھون سے ملاتی   کھڑا کر لیتی دونو ساق پا کو

پکڑ لیتی بزور دست وبازو   بنا ہاتھون کا حلقہ سمجھایا   بگرد ساق رکھتی دست والا

تزول رحمت حق ہو [illegible] با اصحاب کرام و آل اطہر

## باب ما جاء في تكأة رسول الله صلى الله عليه وسلم

۱ عن جابر بن سمرة قال رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم متكئا على وسادة على يساره

جناب تکیہ گاہ بیکسان کا بالش و تکیہ   ہمین جب یاد آتا ہی تو دل لوٹا ہی جاتا

بیان کرتا ہی جابر یہ عبارت   کہ پائی آپ کے ہیں نے زیارت   جو دیکھا آپ بہی اسطرح بیٹھی

سر بالش اوسدم تکیہ سے تہی   مگر بالش کا یہہ انداز دیکھا   کہ سمت چپ و تکیہ لگ رہا تہا

۲ عن عبد الرحمن بن أبي بكرة عن أبيه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ألا أحدثكم بأكبر الكبائر قالوا بلى يا رسول الله قال الإشراك بالله وعقوق الوالدين قال وجلس رسول الله صلى الله عليه وسلم وكان متكئا قال وشهادة الزور أو قول الزور قال فما زال رسول الله صلى الله عليه وسلم يقولها حتى قلنا ليته سكت

ابی بکرہ کا بیٹا عبد رحمان   بیان کرتا ہی یہہ حال نمایان   کہ یعنی یہہ کہا میری پدر نے

کہ فرمایا شہ جن و بشر نی   کہ ای لوگو ذرا سوچو تو کیونکر   نہ بتلاؤن کبائر تمکو اکبر

کیا معروض اصحاب نبی نی   کہ ہمسی یا رسول اللہ کہیے   کیا یون آپنے لوگونکو ارشاد

کہ لوگو تم رکہو اس بات کو یاد   کبہی زنہار تم ہرگز نکیجو   شریک خالق اکبر کسیکو

کبیرہ نام ایسی جرم کا ہی   شریک حق پہلا اب دوسرا ہی   ستانا اور یہہ مادر پدر کا

کبیرہ ہی کبیرہ ہی کبیرا   کہا راوی نی یہان یہہ ماجرا ور   کہ بیٹہی آپ تہی اوسدم بانکیہ

کہ تہی تکیہ لگائی ذات اکرم   جناب سرور سردار عالم   ہوا ارشاد پہر خیر الوری کا

کہ ہی جہوٹی گواہی بہی کبیرا   کیا تہا یا کلام زور اس جا   ہوا ہی شک یہان راوی کو پیدا

کہا راوی نے یہہ ہر وقت ہر بار کیا کرتے انہیں باتوں کو تکرار یہاں تک آپ اسکا ذکر کرتے

کہ ہم یہہ اپنے دلمیں فکر کرتے کہ ان باتوں سے ہوتے کاش خاموش جناب مرشد ہر صاحب ہوش

ح ۳ عَنْ اَبِیْ جُحَیْفَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَمَّا اَنَا فَلَآ اٰکُلُ مُتَّکِئًا

ہوا ہے بو جحیفہ سے یہہ مروی بیان کرتا تہا ایسا وہ صحابی کہ فرمایا شہ کون و مکان نے

جناب رہنمای گمرہان نے کہ ہم کہاتے نہیں تکیہ لگا کر یہی دستور ہے اپنا مقرر

ح ۴ عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مُتَّکِئًا عَلٰی وِسَادَۃٍ

قَالَ اَبُوْ عِیْسٰی لَمْ یَذْکُرْ وَکِیْعٌ عَلٰی یَسَارِہٖ وَھٰکَذَا رَوٰی غَیْرُ وَاحِدٍ عَنْ اِسْرَائِیْلَ نَحْوَ

رِوَایَةِ وَکِیْعٍ وَلَا نَعْلَمُ اَحَدًا رَوٰی فِیْہِ عَلٰی یَسَارِہٖ اِلَّا مَا رَوٰی اِسْحٰقُ بْنُ مَنْصُوْرٍ عَنْ اِسْرَائِیْلَ

ہوا منقول یہاں جابر سے ایسا کہ میں نے سرور عالم کو دیکہا نظر بعضی مجہے یوں آپ آئے

سر بالش پہ تہے تکیہ لگائے مگر یہاں ترمذی نے گفتگو کی بتصحیح حقیقت جستجو کے

وکیع راوی اخبار کی بات بیان کرتا ہے اس تقریر کے ساتہہ کہ وہ راوی نہیں یہہ ذکر لایا

کہ تہا بائیں طرف تکیہ لگایا بیان اوروں کا بہی یہاں متحد ہے کہ اسرائیل سے اونکو سند ہے

وکیع با خبر سے ہیں موافق روایت اونکی ہے سبکی مطابق بیان کرتے ہیں جو سب یہہ عبارت

کہ ہمکو یہہ نہیں ثابت روایت کسی راوی نے یعنی یہہ کہا ہو کہ تہا تکیہ لگا بائیں طرف کو

ولیکن ایک یہہ اسحق راوی روایت کر گیا ہے اسطرح کی کہ جسمیں ذکر ہے بائیں طرف کا

ہے اسرائیل سے جو اسناد کرتا

## بَابُ مَا جَاءَ فِیْ اِتِّکَاءِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

ح ۱ عَنْ اَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ شَاکِیًا

فَخَرَجَ یَتَوَکَّاُ عَلٰی اُسَامَةَ وَعَلَیْہِ ثَوْبٌ قِطْرِیٌّ قَدْ تَوَشَّحَ بِہٖ فَصَلّٰی بِھِمْ

ہوئی تلوار یہاں تک تکیہ و بالش کی کیفیت | سنو تکیہ لگانے کا سبب آپ کی ذکر آتا ہے

روایت یوں ہوئی ہے انس سے کہ محمد ہیں جو ختم انبیا سے کہ اس حالت میں آئے بیت باہر

اسامہ کی تھین تکیہ بنا کر | اسامہ وہ جو بیٹا زید کا تھا | رسول اللہ کا تکیہ ہوا تھا
کہوں کیا جامہ فطر کا عالم | بیا بالای مبارک تھا جو اوسدم | پڑھی پھر وان نماز او سدم نبی
ہوی باہم وہ سب اصحاب اونکی

۲ عن الفضل بن عباس قال دخلت على رسول الله صلى الله عليه وسلم في مرضه الذي توفي فيه وعلى رأسه عصابة صفراء فسلمت فقال يا فضل قلت لبيك يا رسول الله قال شد بهذه العصابة رأسي قال ففعلت ثم قعد فوضع كفه على منكبي ثم قام ودخل في المسجد وفي الحديث قصة طويلة

بیان کرتی ہیں فضل ابن عباس | کہ میں آیا رسول اللہ کی پاس | یہہ اوس ہنگام کا کرتا ہوں مذکور
ہوی تھی آپ جن روزوں میں رنجور | یہہ ہی مذکور اوس رنج و مرض کا | کہ جسمیں آپ نی دنیا کو چھوڑا
عصابہ زرد تھا حضرت کی سر پر | سلام اونکو کیا وہاں میں نی آکر | مجھی یا فضل کہکر جو پکارا
کہا لبیک میں نی آشکارا | کھڑا ہوں مستعد یعنی بخدمت | مجھی ہوتا ہی کیا ارشاد حضرت
کہا تو اس عصابہ سی مرا سر | ذرا اب باندہ دی مضبوط کسکر | غرض میں نی عصابہ سی اوسدم
سر والا کو باندھا خوب محکم | پھر اسکی بعد بیٹھی آپ اوسجا | رکھا کندھی پہ میری دست والا
وہاں سی پھر قدم آگی بڑہائی | وہ مسجد کے طرف تشریف لائی | خبر میں تھا طویل الذیل احوال
لکہا ہی ترمذی نی یہاں یاجمال

## باب ما جاء في صفة أكل رسول الله صلى الله عليه وسلم

۱ حدثنا ابن كعب بن مالك عن أبيه أن النبي صلى الله عليه وسلم كان يلعق أصابعه ثلاثا قال أبو عيسى وروى غير محمد بن بشار وهذا الحديث قال كان يلعق أصابعه الثلث

بیان اکل و وصفشان ذکر انحوش کا | | جناب سرور کونین کا تم کو سناتا ہے
کہا کعب ابن مالک کی پسر نی | کہ مجھسی یہہ کہا میری پدر نی | کہ تھی تحقیق یہہ حضرت کی عادت

دونوں اون کی بیت بہر کر سیر ہوکر　برہی یہہ آپ پر عسرت گرانی　کیا جس نے تنگ نقل کا سبب

۲ عن سليم بن عامر قال سمعت ابا امامة يقول ما كان يفضل عن اهل بيت رسول الله صلى الله عليه وسلم خبز الشعير

سلیم ابن عامر نے کہا ہے　کہ میں نے ابو امامہ سے سنا　بیان کرتا تہا وہ راوی یہہ احوال
معیشت کا رسول اللہ کی حال　کہ تہی جو آپکے سب اہل خانہ　یہہ تہی اونکی معاش جاوداں
کبہی یعنی نہ اونکی پاس ہوتی　زیادہ اور فاضل جو کی روٹی

۳ عن ابن عباس قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يبيت الليالي المتتابعة طاويا هو واهله لا يجدون عشاء وكان اكثر خبزهم خبز الشعير

ہوا ثابت بقول ابن عباس　کہ تہا اکثر یہہ حال اشرف الناس　بسر کرتی تہی یوں اوقات عالی
کہ گہر ہوتا طعام شب سے خالی　بہت راتوں کو اہل بیت والا　شکم خالی کیا کرتی تہی فردا
طعام شب نہ پاتی تہی وہ اکثر　غذا راتوں کو جسکو کہانی تہی وہ اکثر　میسر گر او نہیں ہوتا تہا کہانا
تو وہ کہانا بہی ہوتا اسطرح کا　کہ اکثر بیشتر نان جوین سے تہے　بعسرت یوں معاش شاہ دین تہی

۴ عن سهل بن سعد انه قيل له اكل رسول الله صلى الله عليه وسلم النقي يعني الحوارى فقال سهل ما راى رسول الله صلى الله عليه وسلم النقي حتى لقي الله عز وجل فقيل له هل كانت لكم مناخل على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ما كانت لنا مناخل فقيل كيف كنتم تصنعون بالشعير قال كنا ننفخه فيطير منه ما طار ثم نعجنه

زبان سہل ابن سعد کی بات　مناسب ہے کہ سنئے ہوش کی سات　رسول اللہ کا وہ یار مقبول
ہوا اس حال سے اکبار مسئول　کہ حضرت نے بہلا میدہ کی روٹی　تناول بہی کبہی فرمائی ہوگی
کہا اوس واقف حال خبیر نے　خبردار روا احادیث و اثر نے　کہ حال نان میدہ یعنی یہہ تہا
رسول اللہ نے اوسکو نہ دیکہا　ہوئی اللہ سے جب تک وہ واصل　ہوئی کب اونکو نان میدہ حاصل
دوبارہ جو سہل سے سائل نے پوچہا　کہ ہاں عہد رسول اللہ میں کیا　تمہارے پاس تہی موجود غربال
بیان اسکا بہی کیجے یعنی حال　کیا پہر سہل نے سائل سے اظہار　نہ تہا غربال سے ہمکو سروکار

کہا پہر پوچہنی والی نی اوسکو    کہ کیا کرتی تہی تم با آرد جو
سنا اوس نی یہہ جب اوسکا احوال    کہ اون روزون مین تہا اسطرحکا حال
سبوس و آرد جو کو جدا ہم    کیا کرتی تہی یعنی پہوک کر دم
تب دم سی اوڑالی تہی جو بہوسی    وہی اوڑتی تہی جو اوسمین او ر تہی
تہی اول سطرح بہوسی اوڑالی    خمیر آرد جو پہر بناتی

۵ عَنْ يُونُسَ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ مَا أَكَلَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى خِوَانٍ وَلَا فِي سُكُرُّجَةٍ وَلَا خُبِزَ لَهُ مُرَقَّقٌ قَالَ فَقُلْتُ لِقَتَادَةَ فَعَلَى مَا كَانُوا يَأْكُلُونَ قَالَ عَلَى هٰذِهِ السُّفَرِ

روایت یونس اسکا رفت سی ہے    سند اسکی قتادہ سی اوسی سے
قتادہ کو انس سی ہی سماعت    کہ اونکی جان پر ہو حقکی رحمت
کہا یہہ کر مالک کی پسر نی    کہ فخر دو جہان خیر البشر نی
کہایا خوان پر کہانا نکاسے    طشتچہ مین نہ آیا اون کی آگی
نہ اونکی سامنی حاضر ہوئی تہی    کبہی نان تنک یعنے چپاتی
کبہی حضرت نی وہ روٹی نکہائی    لب جان بخش تک ہرگز نہ آئی
لکہی ہی اوسی اخبار ایسا    کہ مین نی پہر قتادہ سی یہہ پوچہا
کہ تہی کس چیز پر کہانی کو کہاتی    جناب مصطفیٰ مجہکو بتادے
جواب ایسا دیا اوس خوش سیر نی    قتادہ واقف حال خبر نی
کہ یعنی آپ جب کہانی کو کہاتی    تو دسترخوان کو تہی وہ بچہاتی

۶ عَنْ مَسْرُوقٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلَى عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا فَدَعَتْ لِي بِطَعَامٍ وَقَالَتْ مَا أَشْبَعُ مِنْ طَعَامٍ فَأَشَاءُ أَنْ أَبْكِيَ إِلَّا بَكَيْتُ قَالَ قُلْتُ لِمَ قَالَتْ أَذْكُرُ الْحَالَ الَّتِي فَارَقَ عَلَيْهَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الدُّنْيَا وَاللّٰهِ مَا شَبِعَ مِنْ خُبْزٍ وَلَا لَحْمٍ مَرَّتَيْنِ فِي يَوْمٍ وَاحِدٍ

کہا مسروق نی احوال اپنا    کہ نزد عائشہ وارد ہوا تہا
یہہ ام المومنین کی جی مین آیا    کہ میری واسطی کہانا منگایا
کبہی یہہ بات بہی مجہسی اوسنے کہا    کہ رہتا ہی مرا یعنی یہہ عالم
کبہی کہانی نہین ہون سیر ہوکر    کہ مین یہہ چاہتی ہون از مضطر
کہ دل کو کہول کر اب میں روؤن    یہہ آب دیدہ اپنی منہہ کو دہوؤن
وہین پہر صورت ابر بہاری    مژہ پر اشک ہو جاتی ہین جاری
کہا مینی عرض سنکر یہہ احوال    کہ ہی کسواسطی یہہ آپکا حال
کیا یہہ عائشہ نی مجہکو ارشاد

ح عَنْ زَهْدَمٍ الْجَرْمِيِّ قَالَ كُنَّا عِنْدَ اَبِیْ مُوْسٰی فَاُتِیَ بِلَحْمِ دَجَاجٍ فَتَنَحّٰی رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ فَقَالَ مَا لَكَ قَالَ اِنِّیْ رَاَیْتُهَا تَاْكُلُ شَیْئًا فَحَلَفْتُ اَنْ لَا اٰكُلَهَا قَالَ اُدْنُ فَاِنِّیْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَاْكُلُ لَحْمَ دَجَاجٍ

روایت زہدم جرمی نی کی حقیقت اوسکی یہہ دیکھی سیدی بیان کرتا ہی وہ یہہ صورت حال
کرتھی وہ جو ابوموسی خوش افعال ہم اونکی پاس تہی مجلس مین حاضر کہ وہان ایسا ہوا احوال ظاہر
کہ پس ناگاہ لحم مرغ خانہ ہوا حاضر پیش آن یگانہ غرض یہہ ہی کہ کوئی شخص آیا
وہ مرغ خانگی کا گوشت لایا پھر اوس مجمع کے لوگونسی کوئی کنارہ ہوگیا مجلس سی یکبار
ابوموسی نی فرمایا یہہ اوسکو کہ تو کیون ہوگیا اب ہمسی یکسو کہا اوسنی کہ مینی مرغ دیکہا
کہ وہ اشیای بدبو کہا رہا تہا تو پس مینی قسم کہائی بانکار کہ لحم مرغ کہاؤنگا زنہار
کہا اوس سی ابوموسی نی ایسا کہ آ نزدیک کو کہتا ہی تو کیا کہ مینی اسطرح دیکہا نبی کو
کہ کہاتا لحم مرغ خانگی کو

ح عَنْ سَفِیْنَةَ عَنْ اَبِیْهِ عَنْ جَدِّهٖ قَالَ اَكَلْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَحْمَ حُبَارٰی

سفینہ نام ہی ایک مرد راوی روایت وسنی اپنی باپ سی سفینہ کی پدر نی بہی روایت
پدر سی اپنی کی تا جد عنایت غرض جد سفینہ نی کہا ہے کہ یہہ ہی ما جرا ایکبار کا
کہ مینی آپ کی ہمراہ کہایا حبارے یعنی جانور کی لحم کو تہا

ح عَنْ زَهْدَمٍ الْجَرْمِیِّ قَالَ كُنَّا عِنْدَ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ فَقُدِّمَ طَعَامُهٗ وَقُدِّمَ فِیْ طَعَامِهٖ لَحْمُ دَجَاجٍ وَفِی الْقَوْمِ رَجُلٌ مِنْ بَنِیْ تَیْمِ اللّٰهِ اَحْمَرُ كَاَنَّهٗ مَوْلًی قَالَ فَلَمْ یَدْنُ فَقَالَ لَهٗ اَبُوْ مُوْسٰی اُدْنُ فَاِنِّیْ قَدْ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَكَلَ مِنْهُ قَالَ اِنِّیْ رَاَیْتُهٗ یَاْكُلُ شَیْئًا فَقَذِرْتُهٗ فَحَلَفْتُ اَنْ لَا اَطْعَمَهٗ اَبَدًا

بیان ہوتی ہی زہدم کی روایت کہ اوس راوی نی کی ایسی روایت بکمال ہمی ایسا ہی کی مقصود
کہ ہم نزدیک بوموسی تہی موجود کہ وہان لایا گیا کہانیکو کی اور کہانا کی ابوموسی کی لائے

ہوا معلوم یعنی جب کہ دیکھا | کہ اوس میں لحم مرغ خانگی تہا | وہاں اشخاص تہی موجود اکثر
اون اشخاصوں میں تہا اک مرد | کہ تیم اسد کی وہ قوم سی تہا | برنگ سرخ تہا وہ مرد ریسا
کہ اپنی قوم کا گویا تہا سردار | نہ آیا پاس اوس کہانیکی زنہار | ابو موسی نی جب یہہ حال دیکہا
کہا اوس سی کہ تو نزدیک کو آ | بتحقیق بیان کہتا ہوں ایسا | کہ میں نی سرور عالم کو دیکہا
کہ لحم مرغ کہایا مصطفی نی | جناب شافع روز جزا نی | کہا پہر معترض نی سنکی یہہ حال
کہ میں نی اسطرح دیکہا تہا احوال | یہہ مرغ خانگی کچہ کہا رہا تہا | پلید اوسکی نہیں بس میں نی جانا
وہیں کہائی قسم میں نی بانکار | کہ کہاؤنگا نہ اسکا گوشت زنہار

ح ٦ عن ابی اسید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کلوا الزیت وادہنوا بہ فانہ من شجرۃ مبارکۃ

کہا ہی ابو اسید با خبر نے | کہ فرمایا ہی یہہ خیر البشر نی | کہ تم سب روغن زیتون کہاؤ
بدن میں اپنی یہہ روغن لگاؤ | کہ بالتحقیق ہی احوال ایسا | کہ یہہ روغن ہی برکت کے شجر کا
ہوئیں بیان دو حدیثیں روا رد | بلفظ و معنی و مضمون واحد | کلام مختصر میں نی اوٹہایا
روایات مکرر کو نہ لایا

ح ٧ عن انس بن مالک قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعجبہ الدباء فاتی بطعام او دعی لہ فجعلت اتتبعہ

انس اہل خبر کا پیشوا ہے | کہ خادم آپ کی درگاہ کا ہی | بیان کرتا ہی وہ یہہ آپ کی خو
کدو آتا تہا خوش حضرت نبی کو | ہوا تہا اتفاق کار ایسا | کہ کہانیکو وہاں لایا گیا تہا
دیا اونکی لئی کہانا منگایا | ہوا شک لفظ میں راوی کو پیدا | انس کی گفتگو سی ہی یہہ حال
کہ آیا تہا کدو بہی اوسکی شامل | ہوا تہا میں ہوا اون آمادہ کار | رکہوں تہا اوسکو انکی آگی ہر بار
کہ ہی معلوم مجکو یہہ حقیقت | کہ ہی انکی اس خورش سی اونکو الفت

ح ٨ عن جابر قال دخلت علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فرایت عندہ دباء یقطع فقلت ما ہذا قال نکثر بہ طعامنا قال ابو عیسی وجابر ہذا ہو جابر بن طارق ویقال ابن ابی طارق وہو رجل من اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولا نعرف لہ الا ہذا الحدیث الواحد

کہا جابر نے یہہ احوال ایسا　کہ میں نے در رسول اللہ آیا　جو ان پر انکی میں نے یہہ دیکہا

حضور پاک میں رکہا کدو تہا　کہ اوسکے آپ قاشیں کر رہے تہے　کہا میں نے جناب مصطفی سے

کہ یہہ کیا چیز ہے یوں آپ بولے　طعام اپنا بڑہاتی ہیں ہم اس سے　غرض یہہ ہے کہ فرمایا یہ جابر

کہ اس سے نانخورش ہوتا ہے وافر　روایت تو ہوئی اتمام یہانتک　ولیکن اسم جابر میں رہا شک

ابو عیسی بیان کرتا ہے ایسا　کہ یہہ جابر تو ہے طارق کا بیٹا　کسی نے ذکر ایسا ہی کیا ہے

اسی بن ابی طارق کہا ہے　بہر صورت یہہ جابر نام راوی　ہوا ثابت کہ ہے مرد صحابی

ولیکن ہے حقیقت اسطرح کی　حدیث اس سے یہی اک باب آئی

٩ ح عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُولُ اِنَّ خَيَّاطًا دَعَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِطَعَامٍ صَنَعَهُ قَالَ اَنَسٌ فَذَهَبْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَى ذٰلِكَ الطَّعَامِ فَقَرَّبَ اِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خُبْزًا مِنْ شَعِيرٍ وَمَرَقًا فِيهِ دُبَّاءٌ وَقَدِيدٌ قَالَ اَنَسٌ فَرَاَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَتَبَّعُ الدُّبَّاءَ حَوَالَيِ الْقَصْعَةِ فَلَمْ اَزَلْ اُحِبُّ الدُّبَّاءَ مِنْ يَوْمَئِذٍ

انس کہتا ہے تہا اک مرد درزی　ضیافت اوسنے کی حضرت نبی کی　پکایا اوسنے کہانا اونکی خاطر

ہوا میں آپکے ہمراہ حاضر　غرض حضرت ہوئے جب رونق افزا　طعام اسطرح کا تر و یابس آیا

کہ تہی نان جویں اور شوربا تہا　کدو و لحم خشک اوسمیں ملا تہا　یہہ دیکہی اوسگہڑی میں نے حقیقت

کہ ختم انبیا آثار رحمت　میان کاسہ دست پاک لا کے　کدو کی قاشیں سو ڈہونڈتی تہی

اوسیدن سے کدو ہے مجکو محبوب　ہمیشہ اسکو میں بہی کہتا ہوں خوب

١٠ ح عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُحِبُّ الْحَلْوَاءَ وَالْعَسَلَ

جناب عائشہ کرتی بیان ہے　بعادات نبی رطب اللسان ہیں　کہ تہا حضرت نبی کا حال ایسا

کہ رکہتی دوست تہی شہد و حلوا

١١ ح عَنْ اُمِّ سَلَمَةَ اَنَّهَا قَرَّبَتْ اِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَنْبًا مَشْوِيًّا فَاَكَلَ مِنْهُ ثُمَّ قَامَ اِلَى الصَّلٰوةِ

جناب ام سلمہ کی روایت　ہوئی وارد بیان ایسی روایت　کہ اوسنے پہلوی بریان بز کو

کہا نزدیکی لا کر وہ پہلو سنو پہر بعد کا حال نمایان کیا کچہہ نوشجان وہ لحم بریان
اوٹھی پہر افتخار آفرینش گل زیب بہار آفرینش ہوی مصروف وہ سوی عبادت
لگی پڑہنی نماز اوسوقت حضرت نفرمایا وضو لیکن مکرر کیا تہا اکتفا اول وضو پر

۱۲ ح عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ اَكَلْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شِوَاءً فِي الْمَسْجِدِ

یہہ عبد اللہ ہی حارث کا بیٹا بیان کرتا ہی باطرز دل آرا کہ تہی اسطرح کی تقریب اوقات
کہ ہم کہاتی تہی کہانا آپکی سات رسول اللہ تہی مسجد مین بیٹہی وہان وہ لحم بریان کہارہی تہی

۱۳ ح عَنِ الْمُغِيْرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ ضِفْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَاَمَرَ
بِجَنْبٍ مَشْوِيٍّ ثُمَّ اَخَذَ الشَّفْرَةَ فَجَعَلَ يَحُزُّ لِيْ بِهَا مِنْهُ قَالَ فَجَاءَ بِلَالٌ يُؤْذِنُهُ بِالصَّلٰوةِ فَاَلْقَى الشَّفْرَةَ فَقَالَ مَالَهُ تَرِبَتْ
يَدَاهُ قَالَ وَكَانَ شَارِبُهُ قَدْ وَفٰى فَقَالَ لَهُ اُقُصُّهُ لَكَ عَلٰى سِوَاكٍ اَوْ قُصُّهُ عَلٰى سِوَاكٍ

مغیرہ ایک شب ہمراہ حضرت ہوا تہا داخل بزم ضیافت بیان کرتا ہی وہ اسطرح کا بیان
کہ وہان لایا گیا تہا لحم بریان جناب پاک پہر کارد اوٹہا کی لگی وہ گوشت کرنی ٹکڑی ٹکڑی
غرض میری لئی وہ لحم بریان جدا کارد سی کرتی آپ تہی ہان یہہ اتنی مین بلال آکر پکارا
اذان دینی لگا وہ آشکارا بڑا ہی بانگ آیا تہا وہ آزاد دلاتا تہا کہ وقت عشا یاد
وہین حضرت نی پہر کارد کو ڈالا لگی ارشاد کرنی شاہ والا کہی اوسکی لئی یعنی یہہ کیا بات
کہ خاک آلودہ اوسکی ہو جیو ہات یہان شارح نی کی تشریح و تفسیر کہ تہا یہہ آپکا مقصود تقریر
کہ تو نی دی اذان کیا جلد اگر مناسب تہا توقف کچہہ یہان پر نہایت وسعت تہا باقی عشا کا
بہت ہنگام تہا یا وقت اوسکا ابھی کہانی ہی کو ہم کہا رہی تہی خورش سی ہم نہین فارغ ہوی تہی
توقف تہا مناسب تجکو اتنا کہ کہا لیتی باطمینان کہانا پہر اسکی بعد کرتی ہم عبادت
باطمینان مستحکم عبادت کہی اوسی نی یہان یہہ اوربہی بات کہ کذری یہہ حقیقت تہی اوس وقت
کہ موہی لب موذن کی بہت تہی طوالت کر گئی تہی حد نہایت کہا یہہ آپ نی از رہ ادب
تراشون موہی لب بسبب آپ دیا مسواک پر رکہہ موہی لب کی بلال اب قطع کر دو [illegible]

یہان جو کلمہ تردید لایا ۔ ہوا تہا شک مکرر اوسی کو ید

١٤ ح عن ابی ہریرة قال اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم بلحم فرفع الیہ الذراع وکانت تعجبہ فنہس منہا

حضور پاک کا یہہ ماجرا ہے ۔ کہ مروی بہ ابو ہریرہ سے ہوا ہے ۔ کہ کچہہ ایک لحم وہان لایا گیا تہا

غرض بہر نبی حاضر کیا تہا ۔ اوٹہا اوسمین سے لحم شانہ اوسدم ۔ کوئی لایا پیش فخر عالم

وہ یعنی جانتا تہا یہہ حقیقت ۔ کہ لحم شانہ سے رکہتے ہین رغبت ۔ غرض پہر آپ لحم شانہ لیکے

بدندان مبارک کاٹتے تہے ۔ پسند خاطر اقدس جو وہ تہا ۔ تو اسطرح وہ لحم شانہ کہایا

١٥ ح عن ابن مسعود قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یعجبہ الذراع قال وسم فی الذراع وکان یری ان الیہود سموہ

ہوا ثابت بقول ابن مسعود ۔ یہہ حال احمد ممدوح و محمود ۔ کہ تہا سردار عالم کا یہہ عالم

وہ ہوتے لحم سے شانہ کی خرم ۔ اونہین مرغوب تہا بکری کا شانہ ۔ خورش اوسکی پسند جاودانہ

ہوا تہا ایکدن اسطرح کا حال ۔ کہ تہے وہان جو یہود بد افعال ۔ اونہون نے زہر حضرت کو دیا تہا

جہودون نے فریب ایسا کیا تہا ۔ کہ شانہ ایکدن بکری کا لیکر ۔ ملایا زہر تہا اوسمین سراسر

کیا جب لحم زہر آلودہ حاضر ۔ ہوا اوسوقت یہہ اعجاز ظاہر ۔ کہ وہ کام و زبان بولا وہ شانہ

کیا اوسنے کلام دوستانہ ۔ کہ مجہمین کر گیا ہے سم سرایت ۔ نفرماوین تناول مجکو حضرت

وہین دست مبارک کو اوٹہایا ۔ رسول اللہ نے اوسکو نکہایا

١٦ ح عن ابی عبید قال طبخت للنبی صلی اللہ علیہ وسلم قدرا وکان یعجبہ الذراع فناولتہ الذراع ثم قال ناولنی الذراع فناولتہ ثم قال ناولنی الذراع فقلت یا رسول اللہ وکم للشاة من ذراع فقال والذی نفسی بیدہ لو سکت لناولتنی الذراع ما دعوت

کلام بوعبید اسطرحکا ہی ۔ کہ یہہ بہی ایکدن کا ماجرا ہی ۔ کہ مینے واسطے حضرت نبی کے

نبی ہاشمی ابطحی کے ۔ میان دیگ لحم پکایا تہا ۔ ہوے سردار عالم رونق افزا

یہہ تہی حضرت کی خوبی جاودانہ ۔ پسند آتا اونہین بکری کا شانہ ۔ تو مینے ایک شانہ کو نکالا

رکہا لاکر حضور شاہ والا ۔ کیا جب نوش جان حضرت نبی نے ۔ تو پہر کرنے لگے ارشاد مجہسے

کہ لاؤ اور شانہ میرے خاطر | کیا اوسکو بھی لاکے میں نے حاضر | لیا بار سوم ارشاد جب کو

کہ شانہ اور بھی تردیک لاؤ | کیا انکار پھر میں نے یہہ اونسی | کہ شانے ہوتی ہیں بکری کی کتنی

عجائب یعنی یہہ تو ماجرا ہے | کہاں بکری میں شانے تہے اہی | قسم پہر آپ نے اسطرح کہائی

کہ ہی سوگند ذات کبریا کے | یہ قدرت ہے جسکا ہر جان ہے | اگر خاموش تو رہتا یہان پر

نکرتا تو اگر تکرار سے کے بات | تو کہلتی تجہکہ اسرار کی بات | نہ تو دیتی میں کچھہ تکرار لاتا

جہان تک مانگتا میں دیتا جاتا

ح عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا كَانَ الذِّرَاعُ أَحَبَّ اللَّحْمِ إِلَى رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلٰكِنْ كَانَ لَا يَجِدُ اللَّحْمَ إِلَّا غِبًّا وَكَانَ يَعْجَلُ إِلَيْهَا لِأَنَّهَا أَعْجَلُهَا نُضْجًا

سنو اب قول حضرت عائشہ کا | کہ ام المومنین کہتی ہیں ایسا | نہ تہا حضرت کو لحم شانہ محبوب

مگر یہہ بات تہی منظور و مطلوب | جو آتا تہا کبہی اونکو میسر | تو وہ اوس لحم کو رکہتی تہی جو شانہ

لبوں کی لحم شانہ جو کہ حضرت | کیا کرتی تناول اور سرعت | تو اوس جلدی کی تہی وجہ نمایاں

کہ وہ ہوتا بزودی پخت و بریاں

ح عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ جَعْفَرٍ يَقُولُ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ أَطْيَبَ اللَّحْمِ لَحْمُ الظَّهْرِ

یہان راوی ہو جعفر کا بیٹا | کہ میں نے آپ سے ایسا سنا تہا | جناب سرور کونین نے بھی

بوصف لحم تہی ارشاد کی تہی | کہ ساری گوشتوں سے گوشت بہتر | یہہ لحم پشت ہی پاکیزہ خوشتر

ح عَنْ أُمِّ هَانِئٍ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَعِنْدَكِ شَيْءٌ فَقُلْتُ لَا إِلَّا خُبْزٌ يَابِسٌ وَخَلٌّ فَقَالَ هَاتِي مَا أَقْفَرَ بَيْتٌ مِنْ أُدْمٍ فِيهِ خَلٌّ

بیان کرتی ہیں حضرت ام ہانی | کہ میں دختر ہوں حضرت کے چچا کی | کہ میرے یہاں رسول اللہ آئی

بعین مرحمت تشریف لائی | ہوا مجکو یہہ حکم اشرف الناس | کہ کچھہ کہانے کو بہی ہے کچھ تری پاس

کہا میں نے کہ ہوں اسوقت قاصر | نہیں کچھہ چیز میرے پاس حاضر | مگر ہے ایک نان خشک بیجا

بجای نانخورش ہے اور سرکا | کیا ارشاد حضرت نے کہ لاؤ | وہ روٹی اور سرکہ اسجگہ دو

مین محتاج وہ کہرنا نحو رستم کا　　کہ ہو دی حسن جگہ وجود سر کا

ح عن ابی موسی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال فضل عائشة علی النساء کفضل الثرید علی سائر الطعام

بی موسی ہوا راوی خبر کا　　حدیث ہادی جن و بشر کا　　کہ نسبت ہاتی تہی یون عالم کی سرور

یہ فضل عائشہ ہی عورتون پر　　کہ جیسی یہہ ثرید از روی نوفیت　　سبہی کہانون سی ہی فاضل بتحقیق

ح عن ابی ہریرۃ انہ رای رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم توضأ من ثور اقط ثم راہ اکل من کتف شاۃ ثم صلی ولم یتوضأ

بیان بوہریرہ سے ہے بتصدیق　　کہ اوسنی آپ کو دیکہا بتحقیق　　کہ کہا کر آپ نی ٹکڑا اقط کا

وضو ہی جد اوسکی پہر کیا تہا　　پہر اسکی بعد کہتا ہی وہ راوی　　کہ دیکہی ہی حقیقت مین یہہ بہی

کہ لحم شانۂ بکری کو کہا کر　　لگی پڑہنی نماز اوس وقت سرور　　تناول کرکی لیکن لحم بز کا

وضو ہرگز نہ حضرت نی کیا تہا　　بیان پر اہل تحقیق خبر نی　　لکہا ہی شارحان معتبر نی

وضو سی یہان مناسب یہہ سخن ہی　　مراد شستن دست و دہن ہے

ح عن انس بن مالک قال اولم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی صفیۃ بتمر و سویق

انس کہتا ہی جب حضرت نبی کی　　صفیہ سی ہوئی رسم عروسی　　کیا تہا آپ نی ایسا ولیمہ

یہ تہا خرما و ستو کا ولیمہ　　ولیمہ اوسکو کہتی ہین عرب مین　　مقام مسکن و محبوب بتین

کہ جب شوہر دلہن کو بیاہ لاوی　　وہ اپنی گہر مین کچہہ کہانا پکاوی　　کہلاوی اپنی یار و اقربا کو

ولیمہ کی یہہ ہی تفسیر سن لو

ح عن سلمی ان الحسن بن علی وابن عباس وابن جعفر اتوها فقالوا لها اصنعی لنا طعاما مما کان یعجب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ویحسن اکله فقالت یا بنی لا تشتهیه الیوم قال بلی اصنعیه لنا قال فقامت فاخذت شیئا من الشعیر فطحنته ثم جعلته فی قدر وصبت علیه شیئا من زیت ودقت الفلفل والتوابل فقربته الیهم فقالت هذا مما کان یعجب النبی صلی اللہ علیہ وسلم ویحسن اکله

سنو احوال سلمی کی زبان کا | کیا اظہار اوس عورت نے اسطرح کہ | یعنی وہ حسن فرزند حیدر
پسر عباس کا اور ابن جعفر | یہہ تینو نکلی باہم ساتہ اوسکی | جہان سلمی تہی وہان تشریف لائے
کہا اوس سی کہ کہانیکو پکا تو | ہماری واسطی اسطرح کا تو | کہ خوش آتا تہا جو حضرت نبی کو
سمجہہ لی تہی خورش کو اوسکی نیکو | کہا سلمی نی یون اونسی کہ بیٹا | نہ اویگا تمہین اب خوش وہ کہانا
اونہون نی پہر کہا اوس سی مگر آ | ہماری واسطی کچہ ہی تیار | کہا اوس نی وہ جو بی پہر اوٹہکر
کچہہ اک جو لیکی آئی آسیا پر | پہر اونکو پیس کر آرد بنا کی | رکہا وہ دیکچی کی بیچ لاکی
کچہہ اوسپر روغن زیتون ڈالا | ملائی اوسمین فلفل و زیرا | پہہ پہر کہنی لگی اونسی وہ بی بی
کہ اون چیزون سی ہی ترکیب اسکی | کہ جن سی آپ تہی خوشحال ہوتی | خورش کو اوسکی آپ جاہتی تہی

۲۴ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ اَتَانَا النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْ مَنْزِلِنَا فَذَبَحْنَا لَهُ شَاةً فَقَالَ کَاَنَّهُمْ عَلِمُوْا اَنَّا

زبانِ جابر فرخندہ گفتار | ہوئی ہی اسحقیقت سی کہ | کہ حضرت سرور کونین آئے
ہماری گہر بہی تشریف لائے | کیا بس ایک بزکو ہمنی مذبوح | برای خاطر محمود و ممدوح
کیا ارشاد تب حضرت نی ایسا | کہ تہا معلوم ان لوگون کو گویا | کہ ہمکو ہی محبت لحم کی سات
ہوا اسذبح سی یعنی یہ اثبات | طوالت اس خبر مین بیشتر ہی | لکہا اوس نی اسیجا مختصر ہی

۲۵ عَنْ جَابِرٍ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَاَنَا مَعَهُ فَدَخَلَ عَلَی امْرَاَةٍ مِّنَ الْاَنْصَارِ فَذَبَحَتْ لَهُ شَاةً فَاَکَلَ مِنْهَا وَاَتَتْهُ بِقِنَاعٍ مِّنْ رُّطَبٍ فَاَکَلَ مِنْهُ ثُمَّ تَوَضَّاَ لِلظُّهْرِ فَصَلّٰی ثُمَّ انْصَرَفَ فَاَتَتْهُ بِعُلَالَةٍ مِّنْ عُلَالَةِ الشَّاةِ فَاَکَلَ ثُمَّ صَلَّی الْعَصْرَ وَلَمْ یَتَوَضَّاْ

ہوا منقول جابر کی زبان سے | کہ نکلی آپ تہی اپنی مکان سے | غرض مین بہی تو تہا ہمراہ خادم
کہ یہہ ظاہر ہوا احوال اوسدم | ہوئی داخل زن انصار کی یہان | جناب رہنمائی جن و انسان
زن انصار نی بکری کو لیکر | کیا بس ذبح از بہر پیمبر | جناب مخزن اخلاق نیکو
لگی کرنی تناول لحم بز کو | کیا پہر لاکی اوس عورت نی حاضر | چہوہارون کا طبق ایک ازپی خاطر
رسول اللہ نی خرمے کو کہایا | پہر اسکی بعد وقت ظہر آیا | وضو فرمایا حضرت مصطفی نی

نماز اوسدم پڑھی خیر الورانے  فراغت اپنی جسوقت پائی  حضور پاک مین وہ زن پہر آئی
بقیہ جو رہا تہا لحم بز کا  اوسکا پیش حضرت لاکی رکہا  تناول کرکی پہر اوس لحم کو بہی
نماز عصر حضرت نی ادا کے  نفرمایا وضو لیکن مکرر  کیا تہا اکتفا اول وضو پر

۳۶ ح عن ام المنذر قالت دخل علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ومعہ علی ولنا دوال معلقة قالت فجعل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یاکل وعلی معه یاکل فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لعلی مه یا علی فانک ناقه قالت فجلس علی والنبی صلی اللہ علیہ وسلم یاکل قالت فجعلت لهم سلقا وشعیرا فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم یا علی من هذا فاصب فان هذا اوفق لک

ہوا ثابت بقول ام منذر  کہ وہ یہہ ماجرا کرتی ہی ظاہر  کہ میری یہان نبی تشریف لائی
علی مرتضی بہی ساتھ آئی  ہماری یہان دوال نخل خرما  کہ تہین اوسوقت موجود و مہیا
چہوہارے اونکی کہائی کچہہ نبی نے  بہم اہی کہائی علی نے  کیا ارشاد حضرت نی علی کو
کہ تم اب یا علی انکو نکہاؤ  کہ یعنی ناتوان ہو تم نہایت  تمہین تحقیق ہی لاحق نقاہت
علی نی بہی جو بیماری اوٹہائی  تو حضرت نی یہہ بات اونکو سنائی  کہا ہی ام منذر نی پہر ایسا
کہ یعنی مینی یہہ احوال دیکہا  علی مرتضی بیٹھی ہوی تہے  رسول اللہ خرمی کہا رہی تہے
پہر آگی نقل ہی منذر کی مان کا  کہ اونکی واسطی مینی بنایا  بنایا یعنی آش سلق وجو کو
تو حضرت نی کہا حیدر سی کہاؤ  کہ اسکا حال تو اسطرح پر ہے  کہ تمسی یہہ موافق سر بسر ہے
ہوا لفظ دوال اسمین جو تحریر  تو اب اوس لفظ کی کرتا ہون تفسیر  عرب مین ہی دوال اوسکا رکہا نام
کہ خوشہ شاخ خرما پر ہوا تمام  بجامی جبس کہجوری ابہوہ پا دین  اونہین ہمراہ خرما کاٹ لاوین
چہوہارونکی بہری شاخین سراسر  وہ اپنی کہر مین لٹکاتی ہین لاکر  تو وقتا وسکو اونکی کہر مین جب
تو پک کر اوسکا ہر خوشہ رطب ہو  یہہ جسکا وصف شارح نی کیا ہے  دوال اوسکی تئین کہنا بجا ہے

۳۷ ح عن عائشة ام المؤمنین قالت کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یاتینی فیقول اعندک غداء فاقول لا قالت فیقول انی صائم قالت فاتانا یوما فقلت

ح ١ عن ابن عباس ان رسول الله صلى الله عليه وسلم خرج من الخلاء فقرب اليه الطعام فقالوا الا ناتيك بوضوء قال انما امرت بالوضوء اذا قمت الى الصلوة

وضو ہی نام غسل خاص کا لیکن ہوا ثابت | کہیں یہہ ہاتھہ دہولی مین بہی استعمال پاتا ہی

خبر وارد یہہ عبد الله سی ہے | کیا یون اوسنی راہ گفتگو سے | کہ جسدم انبیا فارغ ہو کی
برآمد جو ہوی بیت خلا سے | حضور سرور سردار عالم | رکھا لوگون نی کہانا لا کی اوسدم
رکھا کہانا کیا معروض ایسا | کہ ہم لائی نہین پانی وضو کا | کیا تب آپ نی یہہ اونکو ارشاد
کہ یعنی تم رکھو اس بات کو یاد | کہ جو حکم خدا میرے تئین ہے | تو وہ ہرگز سوا اسکے نہین ہے
کہ یعنی جب نماز اوٹہہ کر پڑہون مین | وضو اسکے لئی اوسدم کرون مین

ح ٢ عن سلمان انه قال قرأت فى التورية ان بركة الطعام الوضوء بعده فذكرت ذلك للنبى صلى الله عليه وآله وسلم واخبرته بما قرأت فى التورية فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم بركة الطعام الوضوء قبله والوضوء بعده

بیان اس بات کا سلمان نی کرتا | کہ یون مین نی پڑہا توریت مین تہا | کہ دہونا ہاتھہ کا کہانی کو کہا کر
ہی کہانی کی ہی برکت سراسر | غرض توریت کی کچہہ یہہ حقیقت | بیان کی مین نی جاکر پیش حضرت
خبر دی آپ کو اوس حبیب کی سات | پڑہی تہی مین نی جو توریت مین بات | کیا پس آپ نی ارشاد مجہکو
کہ اب اس باب کو بہی جان لی تو | کہ قبل و بعد خوردن ہاتھہ دہونا | یہی کہانی مین ہی برکت کا ہونا

## باب ما جاء فى قول رسول الله صلى الله عليه وسلم قبل الطعام وبعد ما يفرغ منه

ح ١ عن ابى ايوب الانصارى قال كنا عند النبى صلى الله عليه وسلم يوما فقرب اليه طعام فلم ار طعاما كان اعظم بركة منه اول ما اكلنا ولا اقل بركة فى آخره قلنا يا رسول الله كيف هذا قال انا ذكرنا اسم الله تعالى حين اكلنا ثم قعد من اكل ولم يسم الله تعالى فاكل معه الشيطان

جناب سید کونین قبل و بعد کہانی کے | کیا کرتی تہی جو کچہہ ذکر اب لکہنی مین آتا ہے

ابی ایوب نی کی یہہ روایت کہ ہم تہی ایکدن نزدیک حضرت کہ پس اوسوقت وہاں کہانیکو آیا
کبھی نہ کہانا کہا میں نے ایسا کہ ہووی جو طعام اندر وہی برکت زیادہ اوس سی اول میں بغایت
غرض یہہ ہی کہ ہمنی وہ جو کہایا تو اوسمیں اسطرحکا وصف نہ ملا پہر اوس کہانی میں ہمنی آخر کار
عدیم البرکتی کی پائی آثار کہا تب آپسی ہمنی یہہ احوال کہ کچھ کیجئی بیان کیفیت حال
کہ یعنی اس خورش میں خیر و برکت ہوئی محسوس اول میں بکثرت پہر آخر ہو گئی وہ نیز معدوم
ہمیں اسکا نہیں احوال معلوم کہا حضرت نی ہاں یہہ ماجرا تہا کہ ہمنی لیا نام خدا تہا
لیا وقت خورش نام الٰہی اوسیکی واسطی سی خیر تہی پہر ایسا شخص اس کہانی پر آیا
کہ کہاتی وقت نام حق بہلایا تو بس شیطان نی کہایا ساتہ ہوئی زائل وہ برکت اوس تو سن لیجے

٢ عن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا اكل احدكم فنسي ان يذكر الله تعالى على طعامه فليقل بسم الله

حدیث عائشہ اسطرح آئی کہ فرماتی تہی محبوب الٰہی کہ جب تم میں سی کہاوی کوئی کہانا
اوسی چاہئے اور ایسا سہو پیدا وہ یعنی اندر و نسیان بہولی کہ ہنگام خورش نام خدا لی
غرض اوسکی تئیں لازم ہی یہہ بات فراموشی سی ہو فارغ جس اوقات کہی وہ یعنی کر کی غور آخر
کہ بسم اللہ اولہ و آخرہ

٣ عن عمر بن ابی سلمة انه دخل على رسول الله صلى الله عليه وسلم وعنده طعام
فقال ادن يا بني فسم الله تعالى وكل بيمينك وكل مما يليك

عمر ہی یہہ ابی سلمہ کا بیٹا بیان کرتا ہی وہ یہہ حال اپنا کہ آیا پاس حضرت مصطفی کے
طعام اوسدم کہاتہا اونکی آگے کہا از راہ شفقت یا بنی ہمارے پاس یعنی آ بیٹہے
تناول کر خدا کا نام لیکے بدست راست اپنی سامنی سے

٤ عن ابی سعید الخدری قال کان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا فرغ من
طعامه قال الحمد لله الذي اطعمنا وسقانا وجعلنا مسلمين

ہو ابی ابو سعید اسطرح گویا کہ یہہ دستور تہا حضرت نبی کا کہ جب پاتی تہی کہانی سی فراغت

تو یون حمد خدا کرتی تہی حضرت · کہ حمد بیحد اوس کو سزا ہی · کہ جسنی ہمکو کہانیکو دیا ہی
پلایا ہمکو پانی کی عوض سے · بنایا اوسنی ہمکو مسلمین سے

ح ۵ عَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا رُفِعَتِ الْمَائِدَةُ مِنْ بَیْنَ یَدَیْہِ یَقُوْلُ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ حَمْدًا کَثِیْرًا طَیِّبًا مُبَارَکًا فِیْہِ غَیْرَ مُوَدَّعٍ وَلَا مُسْتَغْنًی عَنْہُ رَبَّنَا

ہوا ہی بو اُمامہ سی یہہ منقول · کہ تہا یون آپ کا دستور معمول · کہ دسترخوان جب اوٹہتی حضرت
اوٹہایا جاتی تہا جیسدم برکت · تو فرماتی تہی حضرت اس دعا کو · تمامی حمد ہی ثابت خدا کو
بیان حمد اکثیرا طیبا کا · رسول اللہ کو ورد زبان تہا · کہ یعنی حمد وافر طیب و پاک
کہ ہووی خیر کی سی وہ شرفناک · نہ ہووہ حمد قابل چہوڑ دینیکے · نہ ہووی بی نیازی اوس سے
غرض ایسا وظیفہ آپکا تہا · بلفظ ربنا ختم و تمامہا

ح ۶ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَاْکُلُ الطَّعَامَ فِیْ سِتَّةٍ مِّنْ اَصْحَابِہٖ فَجَاءَ اَعْرَابِیٌّ فَاَکَلَہٗ بِلُقْمَتَیْنِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَوْ سَمّٰی لَکَفَاکُمْ

جناب عایشہ کہتی ہین یہہ بات · کہ یعنی یون ہوہی اتفاقاً اوقات · کہ حضرت نبی کہانیکو کہاتی
کچہہ ایک اصحاب بہی ہمراہ اونکی · رسول اللہ کی وہ یار و احباب · جلیس بزم تہی او سدم چہہ اصحاب
کہ وہان ناگاہ اعرابی جو آیا · وہ کہانا اوسنی دو لقمونمین کہایا · کیا حضرت نی تب ارشاد ایسا
اگر یہہ شخص بسم اللہ کہتا · تو یہہ کہانا نہین کرتا کفایت · غرض تم سیر ہوتی حد عادت

ح ۷ عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰہَ لَیَرْضٰی عَنِ الْعَبْدِ اَنْ یَّاْکُلَ الْاَکْلَةَ اَوْ یَشْرَبَ الشَّرْبَةَ فَیَحْمَدَہٗ عَلَیْہَا

ہوا مفہوم گفتار انس سے · کہ تہی حضرت نبی ارشاد کرتی · کہ اوس بندہ سی ہی اللہ راضی
کہ عادت جسکی ہو تحقیق ایسی · کہ ہووی ایک لقمہ سی فرحناک · دیا سیراب ہو پیکر وہی آب
کری حمد اوسکی اوپر شکر باری · رہی اوسکی زبان پر حمد جاری

## بَابُ مَا جَاءَ فِیْ قَدَحِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

## جناب سرور عالم تھی کہا لی

۳ عن انس بن مالك قال رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم يجمع بين الخربز والرطب

انس ہی یہاں تشریح عبارت · بیان اسطرح کرتا ہی حقیقت
کہ مین نے سرور عالم کو دیکھا · بوقت خوردن بطیخ وخرما
کہ حضرت نوشجان کرتی تھی اسدم · چھوہاری اور خربوزی کو باہم

۴ عن ابی هريرة قال كان الناس اذا رأوا اول الثمر جاؤا به الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فاذا اخذه رسول الله صلى الله عليه وسلم قال اللهم بارك لنا فى ثمارنا وبارك لنا فى مدينتنا وبارك لنا فى صاعنا وفى مدنا اللهم ان ابراهيم عبدك وخليلك ونبيك وانى عبدك ونبيك وانه دعاك لمكة وانى ادعوك للمدينة بمثل ما دعاك به لمكة ومثله معه قال ثم يدعو اصغر وليد يراه فيعطيه ذلك الثمر

بیان ہی بوہریرہ کی زبان کا · ہوا ہی وہ مبین اس بیان کا
کہ تھی اشخاص جو اہل مدینہ · یہہ اون لوگون کا تھا اکثر قرینہ
کہ جب وہ دیکھتی اول ثمر کو · تو لاتی نوبر سیراب تر کو
بہ پیش نوبہار جنت · بطور ہدیہ بھر یمن و برکت
رسول اللہ جب وہ پہل و تھاتی · یہہ الفاظ دعا تھی لب پہ لاتی
کہ ای اللہ کر برکت ہویدا · ہماری واسطی میوہ مین پیدا
خدایا اور کر برکت عنایت · ہماری اس مدینہ مین نہایت
الٰہی اور کر برکت کو ظاہر · ہماری وزن صاع و مد مین حاضر
خداوندا وہ بندہ خاص تیرا · کہ ہی جسکا نام ابراہیم جسکا
اوسی تحقیق تجھسی دوستی ہی · وہ تیرا دوست پیغمبر نبی ہے
الٰہی مین بھی ہون بندہ تمہارا · نبی بھی ہون تمہارا آشکارا
خدایا تجھسی جو اوسنی دعا کی · برای مکہ تھی جو التجا کی
الٰہی مین بھی اب کرتا دعا ہون · مدینہ کی لئی وہ چاہتا ہون
کہ ابراہیم نے چاہا ہی جیسا · زبہر مکہ کی بی جو تمنا
وہی ہی آرزو میری خدایا · مدینہ کی لئی ہی وہ تمنا
دو چندان اوس سی بھی ہو مدینہ · دعا گو ہون پی شہر مدینہ
پھر اسکی بعد فرماتا ہی اوسی · کہ تھی عادت جناب مصطفیٰ کی
کہ آتا تھا نظر جو طفل اصغر · جناب مصطفیٰ اوسکو بلاکر

| بتاکید تھی جسی اوس نی اوس پسر کو | | غرض طفل صغیر نو پسر کو |
|---|---|---|

۵ عن الربيع بنت معوذ بن عفراء قالت بعثني معاذ بقناع من رطب وعليه أجر من قثاء زغب وكان النبي صلى الله عليه وسلم يحب القثاء فأتيته به وعنده حلية قد قدمت عليه من البحرين فملأ يده منها فأعطانيه

کہا بنت معوذ نی یہہ احوال ۔ کہی اسطرح پہ کیفیت حال ۔ کہ تھا وہ جو معاذ ابن عفرا
طبق دیکہہ مجہی تہا اوسنی بہیجا ۔ رکہی خرما ہی تر تہی اوسکی اوپر ۔ چہنی تہین ککڑیان کچہہ اونکی اوپر
وہ ایسی آیان تہین تازہ و تر ۔ نمایان جنکی ریشی تہی سراسر ۔ غرض جو آپکی تہیری تہی عادت
کہ وہ ککڑی سی رکہتی تہی محبت ۔ تو بس مین اوس طبق کو آپکی ۔ جناب سرور عالم کی آگی
طبق لائی تو مینی وہان یہہ دیکہا ۔ کہ زیور پاس حضرت کی کہا تہا ۔ کہ اونکی واسطی تحفتہ آیا
وہ زیور جانب بحرین سی تہا ۔ رسول اللہ نی بہر ہاتہہ بہر کر ۔ عطا مجکو کیا اوسمین سی زیور

# باب ما جاء في صفة شراب رسول الله صلى الله عليه وسلم

۱ ح عن عائشة قالت كان أحب الشراب إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم الحلو البارد

| بذکر وصف آب و طرز آشامیدن حضرت | | مذاق جان کیا کیا لطف و کیفیت اوٹہاتا ہی |
|---|---|---|

بوصف شربت ختم نبوت ۔ جناب عائشہ سی ہی روایت ۔ کہ تھا محبوب تر نزد شہ دین
خنک شربت نہایت سرد و شیرین

۲ ح عن ابن عباس قال دخلت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم أنا وخالد بن الوليد على ميمونة فجاءتنا بإناء من لبن فشرب رسول الله صلى الله عليه وسلم وأنا على يمينه وخالد على شماله فقال لي الشربة لك فإن شئت آثرت بها خالدا فقلت ما كنت لأوثر على سؤرك أحدا ثم قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من أطعمه الله طعاما فليقل اللهم بارك لنا فيه وأطعمنا

خیرا منه ومن سقاه الله لبنا فلیقل اللهم بارك لنا فیه وزدنا منه
قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لیس شیء یجزئ مکان الطعام والشراب غیر اللبن

ابن عباس کہتی تھی ایسا کہ مین حضرت نبی کی ساتھ آیا غرض مین کیا خالد کو بہی لائی
وہ میمونہ کی گھر مین جب لیکر آئی جناب زوجہ سردار عالم بطرف تیر آمین پیش او قدم
وہ میمونہ جو ام المومنین تہین ہماری واسطی وہ شیر لائین جناب سرور کون و مکان نی
کیا کچھ نوش جان وہ شیر لیکی بسمت راست مین تہا ہوا تہا اور بائین طرف خالد تہا بیٹہا
غرض پیکر جناب پاک نی شیر مخاطب ہو کی یون مجہسی تقریر کہ یعنی پیچکا اول مین اسکو
احق و مستحق اب بعد ہی تو ولیکن تو اگر چاہی خوشی سی تو پہلی شیر خالد کی تین دے
بیان کرتی ہین عبد اللہ اوس دم کہ مین یون دیا حضرت سی نی جواب کہ مجکو ہی بہلا کب یہہ گوارا
کہ جو شیر پس خوردہ تمہارا کرون مین دوسری پر اوسکو اختیار نہین منظور ہی یہہ بات زنہار
کیا پہر آپ نی ارشاد اوس دم کہ کہانا جسکو دیوی خلاق عالم تو اوسی لازم ہی یہہ ہی اس دعا کا
مناسب شکر ہی اپنی خدا کا کہ ای اللہ اس کہانی کی اندر ہماری واسطی برکت عطا کر
کہلا تو ہمکو کہانا اور ایسا کہ ہووی اس سی بہتر اور اچہا کیا یہہ اور بہی حضرت نی ارشاد
پلاوی شیر جسکو رب جواد غرض لازم ہی اوسکو شکر بارے زبان پر اوسکی ہو یہہ بات جاری
کہ اسمین کر عنایت رب عزت بہت کچھہ خیر و افزایش نہایت غرض وہ تو عطا اس طرح کی ہو
زیادہ اور افزون اس سی نہی ہو بیان کرتا ہی راوی آخرکار کیا یون آپنی ارشاد و اظہار
کہ کوئی شی نہین ایسی یہان پر کہ ہووی کہانی پینی کی برابر مگر یہہ شیر کو ہی بات حاصل
کہ ہی وہ کہانی پینی کی مقابل

## باب ما جاء فی شرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

ح عن ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم شرب من زمزم وھو قائم

انسنے یہان سنا کر اس بیان کو   کیا سیراب مشتاقون کی جان کو   کہ پانی نوش جان جب آپ کرتی
تو اوسکی درمیان دم تین بہرتے   بظرف آب وقت خوردن آب   وہ لیکن تین دم ہوتی تہی سیراب
کہا کرتی تہی حضرت اوس پیہ بات   کہ پینا آب کا اسطرح کی سات   گوارندہ غرض یہہ بیشتر ہی
طراوت دینی والا سیر ہی

ح ٥ عن ابن عباس ان النبي صلى الله عليه وسلم كان اذا شرب تنفس مرتين

بذکر آب نوشی ابن عباس   بیان کرتی ہین حال اشرف الناس   کہ جب پانی کو پیتی شاہ ابرار
تو وہ پینی مین دم لیتی تہی دو بار

خ عن كبشة قالت دخل على رسول الله صلى الله عليه وسلم فشرب من في قربة معلقة قائما فقمت الى فيها فقطعته

بیان کبشہ نی کی ہی یہہ حقیقت   کہ لائی میری یہان تشریف حضرت   مری گہر مشک پانی کی دہری تہی
کہ وہ لٹکی ہوئی پانی بہری تہی   غرض مشک معلق کی ہین سے   پیا حضرت نی پانی منہہ لگا کے
کیا تہا نوشجان وہ اب جس دم   کہڑی تہی اوسگہڑی سردار عالم   بیان کرتی ہین کبشہ یہہ احوال
اوٹہی مین مشک کی جانب کو اونکی   دہن اوسکا کیا مین نے بریدہ   کہ تا ہووی نہ وہ دندان رسیدہ
لگو ئی اور اوسکو منہہ مین لاوے   کس و ناکس کے وہ منہہ مین آوے   حقیقت یہہ بہی شارح نے لکہی ہی
یہان یہہ دوسری تقریر کی ہے   کہ اوسنے جو دہان مشک کاٹا   تو اوسکی کاٹنی کا یہہ سبب تہا
کہ اوس عورت نے بہر یمن حضرت   دہان مشک کو کاٹا بعزت   کسیکو وہ اگر بیمار پاتی
تو اوسمین بہرکی وہ پانی پلاتی   غرض پانی وہ جسکی لب تک آتا   شفا فی الحال وہ بیمار پاتا

خ عن انس كان انس بن مالك يتنفس في الاناء ثلثا وزعم انس ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يتنفس في الاناء ثلثا

انس کا فعل یون مروی ہوا ہی   کہ پانی اسطرح اوسنی پیا ہی   وہ حضرت مصطفی کا یار اکثر
پیا کرتا تہا پانی تین دم کر   کہا کرتا تہا یہہ بہی وہ صحابی   کہ یہہ تعلیم ہی حضرت سی سیکہی

بیان ہی گرچہ یہہ ابن عمر کا | مگر دیتا ہی حضرت کا حوالا | کہ ہی یہہ سرور عالم کا ارشاد
مجھو اسکو مت یہہ لو رکھو یاد | کہ تکیہ اور روغن بوی خوش کا | کوئی دیوی تو رد کیجیو اصلا
سوا اسکی اگر دیوی کوئی شیر | تو لینی مین نکیجو اوسکی تقصیر | غرض یہہ تین چیزین جو کوئی دیوے
تو لینی مین نہ کیجیہ انکار کچھ

٤ عَنْ رَجُلٍ عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طِيْبُ الرِّجَالِ مَا ظَهَرَ رِيْحُهُ وَخَفِيَ لَوْنُهُ وَطِيْبُ النِّسَاءِ مَا ظَهَرَ لَوْنُهُ وَخَفِيَ رِيْحُهُ

ہوا اوس شخص سی مروی یہہ اخبار | کہ جسنی بوہریرہ سی سنا حال | کہ ہی ارشاد یہہ خیر الوریٰ کا
کہ مردون کو وہ بوی خوش ہی زیبا | کہ جسکا رنگ ہو پنہان نہایت | مہکتی ہو مگر خوشبو نہایت
ولیکن عورتون کی واسطی تو | مخالف حکم ہی مردونسی اون تو | کہ وہ اسطرح کی خوشبو لگاوینا
کہ جسکا رنگ غالب بو سی پاوینا

٥ عَنْ اَبِيْ عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُعْطِيَ اَحَدُكُمُ الرَّيْحَانَ فَلَا يَرُدَّهُ فَاِنَّهُ خَرَجَ مِنَ الْجَنَّةِ

ابی عثمان نی ایسا کہا ہے | کہ یہہ قول جناب مصطفیٰ ہے | کہ دیوین گر کسی ریحان تمکو
کسی شی سے نہ انکار کیجو | کہ یہہ ریحان ہی جنت سی آیا | نہیں انکار کرنا اس سی اچھا
یہان جو شارح قول نبی ہے | تو اوسنی اسطرح تشریح کی ہے | کہ وارد جو ہوا ہی لفظ ریحان
درخت ناز بو مقصود ہی یہان | کہا ہی وہ شیرنی شارح نی ایسا | کہ ریحان نام ہی ہر بوی خوش کا

٦ عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ عُرِضْتُ بَيْنَ يَدَيْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَاَلْقَى جَرِيْرٌ رِدَاءَهُ وَمَشَى فِيْ اِزَارٍ فَقَالَ لَهُ خُذْ رِدَاءَكَ وَقَالَ عُمَرُ لِلْقَوْمِ مَا رَاَيْتُ رَجُلًا اَحْسَنَ مِنْ صُوْرَةِ جَرِيْرٍ اِلَّا مَا بَلَغَنَا مِنْ صُوْرَةِ يُوْسُفَ

جریر خوردی با سیما | بیان کرتا ہی یہہ احوال اپنا | کہ آگی آپکی حضرت عمر کی
ردا میں اوٹھائی دوش سی | فقط لنگی ہی بہی ہانسی نکلا | کہا حضرت عمر نی مجہہ سی ایسا

جو بزنبی نزد اکو تو او تہا لے بدن اپنی کو اب یعنی پہرپا لے کہا پہر قوم سے جضرت عمر نے
تو بی احسن کہا میں نبی ہیں یہ جسن باصفا وہی کدو رت جو اسطرح کی کہتا ہی صورت
کہ جیسی شکل یوسف ابن یعقوب سنی ہی جنکی دلکش او رمرغوب

# باب مَا جَاءَ كَيْفَ كَانَ كَلَامُ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ح (۱) عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْرُدُ كَسَرْدِكُمْ هٰذَا وَلٰكِنَّهُ كَانَ يَتَكَلَّمُ بِكَلَامٍ بَيِّنٍ فَصْلٍ يَحْفَظُهُ مَنْ جَلَسَ إِلَيْهِ

کلام سرور عالم کا یہہ فیض نمایاں ہے کہ جہل و کفر کے مردونکو وہ ابتک جلاتا ہے

جناب عائشہ کرتی ہیں اظہار کہ ایسی تو نہ تہی حضرت کی گفتار کہ جیسی تمھ یہ باتیں جلد و پیہم
کیا کرتی ہو لوگو بیش یا کم مگر ایسا کلام مصطفیٰ تہا کہ ایک ایک حرف آپس سے جدا تہا
جناب پاک محبوب سبحانی بیان کرتی تہی باطرز صفائی کہ اونکی پاس جو ہوتا تہا بیٹہا
کلام پاک فوراً یاد کرتا

ح (۲) عَنْ أَنَسٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعِيدُ الْكَلِمَةَ ثَلَاثًا لِتُعْقَلَ عَنْهُ

دکہاتا ہی انس اب صورت حال کہ گفتار نبی کا تہا یہہ احوال کہ اک اک بات کو از روی تفہیم
کیا کرتی سہ بارہ آپ تقریر کہ تا اوس رحمت عالم کی باتیں بخوبی اور آسانی سمجہہ لیں

خ (۳) عَنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ قَالَ سَأَلْتُ خَالِي هِنْدَ بْنَ أَبِي هَالَةَ وَكَانَ وَصَّافًا فَقُلْتُ صِفْ لِي مَنْطِقَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَوَاصِلَ الْأَحْزَانِ دَائِمَ الْفِكْرَةِ لَيْسَتْ لَهُ رَاحَةٌ طَوِيلَ السَّكْتِ لَا يَتَكَلَّمُ فِي غَيْرِ حَاجَةٍ يَفْتَتِحُ الْكَلَامَ وَيَخْتِمُهُ بِاسْمِ اللّٰهِ وَيَتَكَلَّمُ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ كَلَامُهُ فَصْلٌ لَا فُضُولَ وَلَا تَقْصِيرَ لَيْسَ بِالْجَافِي وَلَا الْمُهِينِ يُعَظِّمُ النِّعْمَةَ وَإِنْ دَقَّتْ لَا يَذُمُّ مِنْهَا شَيْئًا غَيْرَ أَنَّهُ لَمْ يَكُنْ يَذُمُّ ذَوَاقًا وَلَا يَمْدَحُهُ وَلَا تُغْضِبُهُ الدُّنْيَا وَلَا مَا كَانَ لَهَا فَإِذَا تَعَدَّى الْحَقَّ

لم يقم لغضبه شيء حتى ينتصر له لا يغضب لنفسه ولا ينتصر لها إذا أشار أشار بكفه كلها وإذا تعجب قلبها وإذا تحدث اتصل بها وضرب براحته اليمنى بطن إبهامه اليسرى وإذا غضب أعرض وأشاح وإذا فرح غض طرفه جل ضحكه التبسم

حسن فرزند حیدر کی روایت — ہوئی اس طرح یہہ مروی روایت — کہ ہند ابن ابی ہالہ سی پوچھا
حسن ابن علی نی حال اسکا — کہ تہا کیسا کلام پاک واطہر — جناب سرور عالم بیان کر
کہ تو وصاف ہی حال سنے کا — جناب مستطاب احمدی کا — کہا اوسنی یہہ سبط شاہ دین
وہ رہتی اندن اندوہگین تہے — سدا رہتی تہی وہ اندوہ کی سات — نہایت فکر مین کٹتی تہی اوقات
نہ تہی راحت جناب مصطفا کو — شفیع عاصیان خیر الورا کو — بہت خاموش رہتی تہی آپ دن رات
وہ بی حاجت کبہی کہتی نہ تہی بات — بہ ہنگام سخن اللہ کا نام — لیا کرتی باغاز و بانجام
کلام مختصر وہ آپ کا تہا — کہ مضمون و معانی سی بہرا تہا — سخن تہا آپکا از بسکہ فاصل
کہ کرتا تہا تمیز حق و باطل — باندازہ مناسب تہی وہ گفتار — کمی بیشی سی تہا کب ہان وکار
جفا عادت نہ تہی خیر البشر کی — نہ لوگون پہ حقارت سی نظر کی — اگر ملتی اونہین تہوڑی سی بہی نعمت
تو اوسکو جانتی باشان عظمت — مذمت وہ نہین کرتی تہی اصلا — کسی کہانیکی کو ہوتا نہ اچہا
اگرچہ وہ مذمت بہی نکرتی — مگر تعریف بہی اوسکی نکرتی — اونہین غصہ مین لاتی تہی دنیا
نہ کار دنیوی غصہ مین لاتا — ولیکن امر دین و کار رب مین — رسول اللہ آتی تہی غضب مین
جو امر دین مین ہوتا فرق پیدا — تو وہان تاب تحمل تہی نہ اصلا — یہان تک آپ ہوتی تہی غضبناک
کہ ہوتی منتقم بی خوف و بیباک — پر اپنی واسطی از روی رحمت — کسی پہ خشمگین ہوتی نہ حضرت
نہ بدلہ بہی کسی سی آپ لیتی — نہ اپنی واسطہ وہ رنج دیتی — سنو یہہ اور بہی دستور حضرت
کسی جانب اگر کرتی اشارت — کف دست مبارک سی اشارا — کیا کرتی تہی حضرت بہر ایما
اگر ہوتی تعجب کی کوئی بات — اولٹتی تہی ہتیلی کو اوس اوقات — بہنگام سخن دستور یہہ تہا
ملاتی تہی کف دست مصطفا — ہتیلی ہاتہہ سیدہی کی اوٹہا کر — وہ بائین ہاتہہ کی جانب کی لاکر

۲ ح عن عبد اللہ بن الحارث بن جزءٍ قال ما رأیت احدا اکثر تبسما من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

یہہ عبد اللہ ہی حارث کا بیٹا  وہ کہتا ہی کوئی مینی نہ دیکھا  تبسم مین زیادہ شاہ دین سے
جناب رحمۃ للعالمین سے

۳ ح عن ابی ذرٍ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لاعلم اول رجلٍ یدخل الجنۃ وآخر
رجلٍ یخرج من النار یؤتی بالرجل یوم القیامۃ فیقال اعرضوا علیہ صغار ذنوبہ
ویخبأ عنہ کبارہا فیقال لہ عملت یوم کذا کذا وکذا وہو مقر لا ینکر وہو مشفق
من کبارہا فیقال اعطوہ مکان کل سیئۃٍ عملہا حسنۃ فیقول ان لی ذنوبا ما
اراہا ہہنا قال ابو ذرٍ فلقد رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ضحک حتی بدت نواجذہ

ابوذر کا کلام معتبر ہے  کہ وہ ہمصحبت خیر البشر ہے  کہا اوسنی کہ فرمایا نبی نی
جناب واقف سر خفی نے  کہ مین اوس شخص کو پہچانتا ہون  بہ تحقیق و تعرف جانتا ہون
کہ اول ہوگا وہ جنت مین داخل  ہو یعنی یہہ اوسکو فضل حاصل  اوسی بھی جانتا ہون مین مقرر
کہ دوزخ سی نکلیگا وہ آخر  سنو ہی ایک کا اسطرح احوال  کہ لاوینگے اوسی محشر مین فی الحال
فرشتون کو یہہ ہوگا حکم صادر  کہ تم اسکی گناہان صغائر  تمامی سامنے لاکر کہا تو
مگر جرم کبیرہ کو چھپاؤ  وہین جانیگا اوس مجرم سی پوچھا  بتا تو نی کیا تھا ایسا ایسا
فلانی روز یہہ تو نی خطا کے  فلانی وقت یعنی یہہ جفا کے  غرض اقرار وہ سب کا کریگا
کبیرون سی مگر ڈرتا رہی گا  کہ ہون ظاہر اگر وہ جرم پنہان  تو میرا حال ہو کیسا پریشان
غرض اوسکی لئی یزدان رحمن  کریگا عین رحمت سی یہہ فرمان  کہ اس مجرم نی جو ظاہر بدی کے
بدل دو ہر بدی سی ایک نیکی  لکھی کا پھر تو وہ مجرم گنہگار  جو دیکھی کا عیان رحمت کی آثار
کہ میری اور بھی ہین جرم پنہان  نہین مین دیکھتا اونکا اثر یہان  غرض اوسکی یہہ ہوگی اس سخن سے
کہ اونکو بھی خدا نیکی سی بدلے  ابوذر نی کہا جس وقت حضرت  ہویدا کر چکی یہہ بیان حقیقت
تو مینی خندہ زن حضرت کو دیکھا  ہنسی اتنا کہ دندان ہو گئی وا  ہنسی کی وقت با نور

ہوئی ظاہر وہ دندان مصفا

عن جرير بن عبد الله قال ما حجبني رسول الله صلى الله عليه وسلم منذ اسلمت ولا رآني الا ضحك

جریر ابن عبد اللہ نے بیان — حقیقت کو کیا اپنی نمایان — کہ میں جس دن سے اسلام لایا
رسول اللہ کی خدمت میں آیا — نکرتی تھی کبھی وہ مجھسے پردا — حجاب و قید سے تھا میں مبرا
سوا اسکی مجھے جب دیکھتے تھے — تو حضرت دیکھتے ہی مجکو ہنستے

عن عبد الله بن مسعود قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اني لاعرف آخر اهل النار خروجا رجل يخرج منها زحفا فيقال له انطلق فادخل الجنة قال فيذهب ليدخل الجنة فيجد الناس قد اخذوا المنازل فيرجع فيقول يا رب قد اخذ الناس المنازل فيقال له اتذكر الزمان الذي كنت فيه فيقول نعم فيقال له تمن فيتمنى فيقال له فان لك الذي تمنيت وعشرة اضعاف الدنيا قال فيقول اتسخر بي وانت الملك قال فلقد رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم ضحك حتى بدت نواجذه

بقول صادق فرزند مسعود — روایت یون ہوئی مذکور و مشہود — کہا اوس خادم خیر الورا نے
کہ فرمایا جناب مصطفا نے — کہ میں پہچانتا ہون اوس بشر کو — مقیم دوزخ و نار و شرر کو
کہ آخر سب سے وہ بندہ خدا کا — چھٹیگا آتش دوزخ سے ایسا — کہ ضعف و ناتوانی کے سبب سے
وہ یون نکلیگا اوس جائے غضب سے — کہ ہوویگا سرینون پر گھسٹتا — چلیگا بسکہ دشواری سے رستا
ملیگا اوسکو یون حکم الٰہی — کہ تو اب جلد ہو جنت کو راہی — کھڑا ہوویگا وہ جنت مین اگر
وہان لوگونکو دیکھیگا نظر بھر — کہ وہ اپنی مکانون مین مکین ہین — مکانات جنان خالی نہین ہین
پھرے گا وہ دیکھکر ایوان جنت — پھر آویگا بسوی رب عزت — کہیگا آگے وہ اے رب باری
بھری جنت مین ہے خلقت تمہاری — کوئی خالی نہین ہے قصر و ایوان — بجا ہے جو دہر ایک انسان وہان
خداوند جہان اوس سے کہیگا — تجھے کچھ یاد بھی ہے وہ زمانا — کہ جسکی درمیان اوسوقت تھا تو
ہوا یعنی یہان ہی بہ جدا تو — کہیگا وہ کہ اے غفار سبحان — مجھے تو وہ زمانہ یاد ہی ہان

پھر اوسکی واسطی یہہ حکم ہوگا | کہ تو اظہار کر اپنی تمنا | کریگا اپنی وہ حاجت کو اظہار
تو اوس سے یون کہیگا رب غفار | کہ دل جو ہی تیری دلکی تمنا | زیادہ دس گنا کی مثل دنیا
غرض سنکر یہہ ارشاد عنایت | کہیگا وہ غریق بحر حیرت | کہ مجھسی اب ہنسی کرتی ہو کیا تم
کہ دیتی ہو جہان سی دس گنا تم | غرض تم بادشاہ لامکان ہو | خداوند زمین و آسمان ہو
بھلا مجھہ بندہ محتاج کی سات | ہنسی کے آپ فرماتی ہین یہہ بات | کہا راوی نے دو عالم کی سرور
یہان تک کر لاسی جب بیان | تو مین نے آپ کو تحقیق دیکھا | ہنسی یہان تک کہ دندان ہو گئی وا

ح عَنْ عَلِيِّ بْنِ رَبِيعَةَ قَالَ شَهِدْتُ عَلِيًّا أُتِيَ بِدَابَّةٍ لِيَرْكَبَهَا فَلَمَّا وَضَعَ رِجْلَهُ فِي الرِّكَابِ قَالَ بِسْمِ اللّٰهِ فَلَمَّا اسْتَوٰى عَلٰى ظَهْرِهَا قَالَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ثُمَّ قَالَ سُبْحَانَ الَّذِي سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهُ مُقْرِنِينَ وَإِنَّا إِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُونَ ثُمَّ قَالَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ثَلٰثًا وَاللّٰهُ أَكْبَرُ ثَلٰثًا سُبْحَانَكَ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي فَاغْفِرْ لِي فَإِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوبَ إِلَّا أَنْتَ ثُمَّ ضَحِكَ فَقُلْتُ مِنْ أَيِّ شَيْءٍ ضَحِكْتَ قَالَ رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَنَعَ كَمَا صَنَعْتُ ثُمَّ ضَحِكَ فَقُلْتُ مِنْ أَيِّ شَيْءٍ ضَحِكْتَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَالَ إِنَّ رَبَّكَ لَيَعْجَبُ مِنْ عَبْدِهِ إِذَا قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِي ذُنُوبِي يَعْلَمُ أَنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوبَ غَيْرِي

علی ابن ربیعہ متقی ہی | علی مرتضی کا تابعی ہی | کیا اوسنی بیان ہی حال ایسا
کہ مین حضرت علی کی پاس آیا | غرض اوسوقت یہان حیدر کی خاطر | سواریکی لئی مرکب تہا حاضر
رکاب زین مرکب مین رکہا پا | تو مین نے یہہ علی کا حال دیکہا | لیا نام خدا اول اونہون نے
کیا آگاہ سب لوگونکو اس سے | پڑہا الحمد کو بعد کے سات | گئی وہ پشت پر اوسکی جبکہ قامت
پہر اسکی بعد سبحان الذی کو | لگی پڑہنی وہ با آواز نیکو | یہہ آیت پڑہ چکی جسوقت سارے
پڑہا الحمد کو پہر تین بارے | سہ نوبت پہر کہا اللہ اکبر | لگی پڑہنی پہر استغفار حیدر
ہنسی پہر بعد اسکی شاہ مردان | ہوی دندان لب خندہ نمایان | کیا یہہ عرض مین نے بو الحسن سے
کہ ہنسی کس واسطی اب آپ ہنستی | کہا حضرت علی نی مجھسی یہہ | کہ مین نے سرور عالم کو دیکہا
کہ مین جسطرح ہنگام سواری | بجا لایا یہہ حمد و شکر باری | اسی صورت چڑہی مرکب پہ جسدم

تو یہہ سب پڑہ کی سر و ار دو عالم | لگی ہنسنی بعنوان دلارا | تو مینی سرور عالم سی پوچہا

کہ آئی کیون ہنسی اسوقت تمکو | ہمین بہی اس ہنسی کی کچہہ خبر دو | کہا بس آپنی ارشاد و سلم

کہ رب جزو کل خلاق عالم | بہین مرحمت ہوتا ہی خوشنود | کہ جسدم کوئی عبد بی بہبود

نیاز و عجز سی کرتا ہی گفتار | کہ مجکو بخش دی ای رب غفار | خداوند جہان یہہ جانتا ہی

کہ اس بندہ کو میرا آسرا ہی | کوئی میری سوا اسکی خطا کو | نہ بخشی گا نہ بخشی کا سہو

غرض ہو جبکہ راضی رب عزت | ہنسا وہی کیون نہ مجکو عین فرحت

ح عن سعد قال لقد رأيت النبي صلى الله عليه وسلم ضحك يوم الخندق حتى بدت نواجذه قال قلت كيف كان قال كان رجل معه ترس وكان سعد راميا وكان يقول كذا وكذا بالترس يغطي جبهته فنزع له سعد بسهم فلما رفع راسه رماه فلم يخطئ هذه منه يعني جبهته وانقلب وشال برجله فضحك النبي صلى الله عليه وسلم حتى بدت نواجذه قلت من اي شيء ضحك قال من فعله بالرجل

یہان راوی سعد باسعادت | بیان کرتا ہی یہہ حال و حقیقت | کہ روز جنگ خندق سرور دین

ہوئی خندان بعنوان خوش آئین | رسول اللہ کی اسوقت دندان | ہوئی شفاف موتی سی نمایان

کہا میں سعد سی عامر نی ای باپ | ہوئی کیون خندہ زن اسطرح آپ | کہا اونسنی کہ بیٹہا تہا یہہ احوال

کہ آیا ایک کافر لیکی وہان ڈہال | سر اپنا ڈہال سی کافر چہپا کر | رہا بکتا بری باتین ستمگر

ادہر مین خادم خیر الوری تہا | کہ میرا تیر لگتا بی خطا تہا | اوٹہایا اونسنی جسدم فرق ناپاک

تو مینی تیر مارا اسطرح تاک | کہ بس آ لگا ماتہی کی اوپر | گرا مردود فورا کہا کی چکر

قدم جاو شہہ کیا اوس نی چہپا کا | ستر مردود کافر کا ہوا وا | ہنسی اوسدم رسول اللہ ابسا

کہ آئی تہی نظر دندان والا | دو بارا سعد سی عامر نی پوچہا | کہ کیا باعث تہا حضرت کی ہنسی کا

کہا اونسنی کہ تیر سعد کہا کر | گرا وہ مرد جب چکر مین آکر | یہہ فعل سعد کیا اونکو تہا بہایا

کہ جس سی آپکو اتنا ہنسایا

# بَابُ مَا جَاءَ فِي صِفَةِ مِزَاحِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ح ۱ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهُ يَا ذَا الْاُذُنَيْنِ يَعْنِي يُمَازِحُهُ

مزاح وطیب مین جو آپ فرماتی تہی یار و نسی | ہنساتی تہی او نہین ہکو غم حرمان و لا تاہی

عجائب بات ہی یہہ دل لگی کی | کہ حضرت نی کہی یار و نسی ہنسی کی | و لیکن وہ مزاح و طیب کی سات
فضولی کی نفرماتی کبہی بات | انس کہتا ہی حضرت مصطفی نی | کہا مجکو کہ اہی دو کان والے
ابو عیسی نی یہان تشریح کی ہے | کہ یہہ حضرت کا انداز ہنسی ہے

ح ۲ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ اِنْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيُخَالِطُنَا حَتّٰى يَقُولَ لِاَخٍ لِي صَغِيرٍ يَا اَبَا عُمَيْرٍ مَا فَعَلَ

انس کہتا ہی یہہ خلق نبی تہا | کہ رکہی تہی بہت وہ ہم سی خلطا | باخلاق حسن تہی آپ موصوف
بعنوان مزاح وطیب مصروف | عجب کچہہ سرور عالم کا تہا حال | کہ تہا ہر طرح سی ایثار افضال
مرا تہا ایک بہائی جہہ سی چہوٹا | کہ طائر ایک اوس بچی نی پالا | نغیر اوسکو تو کہتی ہین تازی
وہ بچہ اوس سی تہا مشغول بازی | غرض جب مرگیا وہ طائر اوسکا | تو وہ بچہ ہوا غمگین بہت سا
رسول اللّٰہ نی اوسوقت ایسا | ز راہ طیب اوس بچی سی پوچہا | نغیر اہی بو عمیر اب مرگیا کیا
وہ طائر سات تیری کر کیا کیا

ح ۳ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ اِنَّكَ تُدَاعِبُنَا قَالَ اِنِّي لَا اَقُولُ اِلَّا حَقًّا

بیان بو ہریرہ ہی ہویدا | کہ تہا اصحاب نی حضرت سی پوچہا | کہ تم بہی یا رسول اللّٰہ ہمسی
مزاح طیب کرتی ہو کرم سی | کہا حضرت نی یہہ خوبی ہمین ہے | مزاح طیب مین بہی راستی ہی
اگر کہتا ہون کچہہ طیب کی بات | ہوا کرتی ہی وہ تحقیق کی سات

ح ۴ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ رَجُلًا اسْتَحْمَلَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنِّي حَامِلُكَ عَلٰى وَلَدِ نَاقَةٍ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ مَا اَصْنَعُ بِوَلَدِ النَّاقَةِ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهَلْ تَلِدُ الْاِبِلَ اِلَّا النُّوقُ

انس کہتا ہی ایسا ماجرا تہا | کہ حضرت سی کسی نی تہا یہہ چاہا | کہ مجکو کچہہ عنایت ہو سواری

